ہو جیسے دوستی کرا جیتا ہو حضرت نے اِنہیں لوگون کے زبان کو پڑھا اور اِس پر عمل کیا اوسکا نقصہ مشہور ہوا جس لوگون نے اُنسے
٢٩٨ عمل کیا وہ خوشی سے مرے ھ ہِشَامُ بْنُ حَکِیْمِ بْنِ حِزَامٍ اِنَّ اللّٰہَ یُعَذِّبُ الَّذِیْنَ یُعَذِّبُوْنَ النَّاسَ فِی الدُّنْیَا مسلم مین
ہشام بن حکیم سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ مقرر خدا عذاب کریگا اون پر جو لوگ اون پر عذاب ناحق کرتے ہین دنیا مین ق
٢٩٩ اَبِیْ سَعِیْدٍ اِنَّ اللّٰہَ یَقُوْلُ لِاَھْلِ الْجَنَّۃِ یَا اَھْلَ الْجَنَّۃِ فَیَقُوْلُوْنَ لَبَّیْکَ رَبَّنَا وَسَعْدَیْکَ وَالْخَیْرُ فِیْ یَدَیْکَ
فَیَقُوْلُ ھَلْ رَضِیْتُمْ فَیَقُوْلُوْنَ وَمَا لَنَا لَا نَرْضٰی یَا رَبِّ وَقَدْ اَعْطَیْتَنَا مَا لَمْ تُعْطِ اَحَدًا مِّنْ خَلْقِکَ فَیَقُوْلُ اَلَا
اُعْطِیْکُمْ اَفْضَلَ مِنْ ذٰلِکَ فَیَقُوْلُوْنَ یَا رَبِّ وَاَیُّ شَیْءٍ اَفْضَلُ مِنْ ذٰلِکَ فَیَقُوْلُ اُحِلُّ عَلَیْکُمْ رِضْوَانِیْ فَلَا اَسْخَطُ
عَلَیْکُمْ بَعْدَہٗ اَبَدًا بخاری اور مسلم مین ابو سعید سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ البتہ خدا فرماویگا بہشتی لوگون سے کہ ای بہشتیو
سو وے کہین گے ای رب ہم حاضر ہین خدمت مین اور سب بھلائی تیرے قابو مین ہے پھر خدا فرماویگا کیا تم راضی ہوئے سو وے
کہین گے کیون نہ ہم راضی ہون اب تو نے ہمکو اتنا کچھ دیا کہ کسیکو نہین دیا پھر خدا فرماویگا کہ بھلا ہم تمکو اس سے بھی عمدہ کوئی چیز دین سو وے
کہین گے اور بہشت سے زیادہ کون چیز عمدہ ہے پھر خدا فرماویگا اب مین نے اوتاری تم پر اپنی رضامندی سو اسکے بعد اب مین تم پر کبھی غصہ نکرونگا
٣٠٠ ف معلوم ہوا کہ بہشت کی سب نعمتون سے عمدہ خدا کی رضامندی ہے جو سب نعمتون کے بعد ہوگی ھ ابْنِ عَبَّاسٍ اِنَّ الَّذِیْ
حَرَّمَ شُرْبَہَا حَرَّمَ بَیْعَہَا یعنی الخمر مسلم مین عبد اللہ بن عباس سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ مقرر جسنے اوسکا پینا حرام کیا
اوسی نے اوسکا بیچنا بھی حرام کیا یعنی شراب کا ف ایک شخص حضرت کے واسطے مشک بھر شراب لایا حضرت نے فرمایا کہ کیا تجکو معلوم نہین کہ
٣٠١ شراب حرام ہے اوسنے کہا کہ مین سو اسے لایا ہون کہ آپ اسکو بیچ لیوین تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی ق اُمِّ سَلَمَۃَ اِنَّ الَّذِیْ یَشْرَبُ
فِیْ اٰنِیَۃِ الْفِضَّۃِ فَاِنَّمَا یُجَرْجِرُ فِیْ بَطْنِہٖ نَارَ جَہَنَّمَ بخاری اور مسلم مین حضرت ام سلمہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ مقرر جو
٣٠٢ پیتا ہے چاندی کے برتن مین وہ اپنے پیٹ مین جہنم کی آگ غٹ غٹ کرکے ڈالتا ہے ھ اَبُو الدَّرْدَاءِ اِنَّ اللَّعَّانِیْنَ لَا یَکُوْنُوْنَ
شُہَدَاءَ وَلَا شُفَعَاءَ یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ مسلم مین ابو درداء سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ مقرر بہت لعنت کرنے والے قیامت کے دن
نہ گواہ ہوونگے نہ سفارش کرنے والون مین ف مسلمان پر لعنت کرنا نام لیکر کسیطرح درست نہین سو جن لوگون کی عادت
پڑگئی لعنت کرنے کی اونکی گواہی اور سفارش قیامت مین مقبول نہوگی اس واسطے کہ جس آدمی کی لعنت کرنے کی عادت ہوئی تو وہ فاسق ہوا اور
٣٠٣ فاسق کی گواہی درست نہین اور سفارش کرنے کو رحمت درکار ہے سو ان مین رحمت کہان اونکو زحمت کی عادت پڑی ق اَنَسٌ اِنَّ
الْمُؤْمِنَ اِذَا کَانَ فِی الصَّلٰوۃِ فَاِنَّمَا یُنَاجِیْ رَبَّہٗ فَلَا یَبْزُقَنَّ بَیْنَ یَدَیْہِ وَلَا عَنْ یَمِیْنِہٖ وَلٰکِنْ عَنْ یَسَارِہٖ
تَحْتَ قَدَمِہٖ بخاری اور مسلم مین انس سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ البتہ مسلمان جب نماز مین ہوتا ہے تو اپنے رب سے بات چیت کرتا ہے
سو نہ تھوکے اپنے آگے اور نہ اپنے داہنے لیکن اپنے بائین طرف پیر کے نیچے تھوک لے ف اول تو نماز مین تھوکنا مناسب نہین اور اگر
تھوک آجاوے تو آگے نہ تھوکے اسواسطے کہ قبلہ ہے اور داہنے فرشتہ ہے تو بائین قدم کے نیچے تھوکے اگر جنگل مین ہو اور اگر مسجد مین ہو یا بائین
٣٠٤ طرف دوسرا نمازی کھڑا ہو تو اپنے کپڑے مین تھوک لے ق اَبُو ھُرَیْرَۃَ اِنَّ الْمُؤْمِنَ لَا یَنْجُسُ بخاری اور مسلم مین ابو ہریرہ سے
روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ مقرر مسلمان ناپاک نہین ہوتا ف ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ مجکو ایکبار نہانے کی حاجت ہوئی راہ مین حضرت ملے
مین وہان سے کھسک گیا نہا کے حضرت کے پاس حاضر ہوا حضرت نے پوچھا کہ تو کہان تھا مین نے عرض کی کہ مجکو غسل کی حاجت تھی بے غسل

خدمت مین حاضر ہوا اور حجلوئیہ السلام ہوا تب حضرت نے فرمایا کہ سبحان اللہ یا زارنا ایک نہین ہوا یعنی نماز پڑھنا اور سجدہ مین جب نا
۳۰۵ البتہ ہے غسل درست نہین لیکن ملاقات درست ہو ھ جابر اِنَّ الْمَرْأَةَ تُقْبِلُ فِی صُورَةِ شَیْطَانٍ مسلم مین جابر سے روایت ہے
کہ حضرت نے فرمایا کہ مقرر عورت شیطان کی صورت مین سامنے آتی ہو ف پوری حدیث یون ہے کہ عورت شیطان
کی صورت مین سامنے آتی ہو اور شیطان کی صورت مین پھرتی ہے تو جو کوئی عورت کو دیکھے وہ اپنی جورو سے صحبت کرے تا کہ دل اوسکا
۳۰۶ خطرہ دور ہو عورت کو شیطان کی صورت اس واسطے فرمایا کہ جیسے شیطان آدمی کو بہکاتا ہو ویسے عورت بھی ق ابو مسعود
عُقْبَةُ بْنُ عَمْرٍو الْاَنْصَارِیُّ اِنَّ الْمُسْلِمَ اِذَا اَنْفَقَ عَلٰی اَهْلِهٖ نَفَقَةً وَهُوَ یَحْتَسِبُهَا کَانَتْ لَهٗ صَدَقَةً
بخاری اور مسلم مین ابو مسعود سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ البتہ مسلمان جب اپنے جورو لڑکون کے کھانے پینے کا کچھ مال خرچ کرتا ہو ثواب کی
نیت تو وہ مال صدقے کے برابر ثواب مین ف یعنی اپنے گھر کے خرچ مین اگر یون نیت کرے کہ خدا نے مجھ پر یہ فرض کیا ہے
۳۰۷ اوسکی حکم سے مین خرچ کرتا ہون تو اوس مین بھی خیرات کے برابر ثواب ملے گا اور اگر بے نیت خرچ کیا تو نہ ثواب نہ عذاب ھ عَبْدُ اللّٰهِ
بْنُ عَمْرٍو اِنَّ الْمُقْسِطِیْنَ عِنْدَ اللّٰهِ عَلٰی مَنَابِرَ مِنْ نُوْرٍ عَنْ یَمِیْنِ الرَّحْمٰنِ وَکِلْتَا یَدَیْهِ یَمِیْنٌ اَلَّذِیْنَ یَعْدِلُوْنَ
فِیْ حُکْمِهِمْ وَاَهْلِیْهِمْ وَمَا وَلُوْا مسلم مین عبد اللہ بن عمرو سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ مقرر انصاف کرنے والے خدا کے
نزدیک نور کے منبرون پر ہونگے رحمن کے داہنی طرف اور خدا کے دونون ہاتھ داہنے ہین یعنی خدا کے کرم مین نقصان نہین منصف وہ لوگ ہین انصاف
کرتے ہین اپنے حکم مین اور اپنے قریب والوگون مین اور جس پر حاکم ہوئے ہین ف یعنی منصف وے ہین جو اپنے برادری کی رو رعایت نہین کرتے اپنے
۳۰۸ بیگانے مین برابر انصاف کرتے ہین خ عَائِشَةُ اِنَّ الْمَلَائِکَةَ تَنْزِلُ فِی الْعَنَانِ وَهُوَ السَّحَابُ فَتَذْکُرُ الْاَمْرَ قُضِیَ
فِی السَّمَاءِ فَتَسْتَرِقُ الشَّیَاطِیْنُ السَّمْعَ فَتَسْمَعُهٗ فَتُوْحِیْهِ اِلَی الْکُهَّانِ فَیَکْذِبُوْنَ مَعَهَا مِائَةَ کَذْبَةٍ مِنْ عِنْدِ
اَنْفُسِهِمْ بخاری مین حضرت عائشہ سے روایت ہو کہ حضرت نے فرمایا کہ البتہ فرشتے اوترتے ہین بدلی مین سو آپسمین بات چیت
کرتے ہین اوس کام کی جسکا آسمان مین خدا کی طرف سے حکم ہوا ہے سو شیطان وہان جا کر چپکے سن آتے ہین پھر اوسکو کاہنون یعنی جو
غیب کی بات بتلاتے ہین اونکے دل مین ڈال دیتے ہین سو اپنے دل سے سو جھوٹی باتین جوڑ کے اوسکے ساتھ کہتے ہین ف عرب مین ایک قوم تھی
جن اور شیطانون سے اوسکا تعلق رکھتے تھے کچھ اونکے حال دریافت کرکے لوگون سے کہتے تھے لوگ اون سے بہت اعتقاد رکھتے تھے سو لوگون نے حضرت سے اونکا حال
پوچھا حضرت نے فرمایا کہ اونکی کچھ حقیقت نہین پھر لوگون نے عرض کی کہ اونکی کبھی بات سچ بھی ہوتی ہے تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی خ
۳۰۹ جَابِرٌ اِنَّ الْمَوْتَ فَزَعٌ فَاِذَا رَاَیْتُمُ الْجَنَازَةَ فَقُوْمُوْا بخاری مین جابر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ البتہ موت ڈرنے
کی چیز ہے سو جب تم جنازہ دیکھو تو اوٹھ کھڑے ہو ف اول جنازہ دیکھکر اوٹھنا سنت تھا پھر منسوخ ہوا اب جنازہ دیکھکر
۳۱۰ اوٹھنا سنت نہین ھ اَنَسٌ اِنَّ الْمَیِّتَ اِذَا وُضِعَ فِیْ قَبْرِهٖ اِنَّهٗ لَیَسْمَعُ قَرْعَ نِعَالِهِمْ اِذَا انْصَرَفُوْا مسلم مین
انس سے روایت ہو کہ حضرت نے فرمایا کہ مقرر جب مردہ قبر مین رکھا جاتا ہو تو جوتون کی چپ سنتا ہے اور جب لوگ اوسکو دفن کرکے پھرتے ہین
۳۱۱ خ ابْنُ عُمَرَ اِنَّ الْمَیِّتَ لَیُعَذَّبُ بِبُکَاءِ الْحَیِّ بخاری مین عبد اللہ بن عمر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا البتہ مردے پر
عذاب ہوتا ہے زندے کے رونے سے ف یہ اوس صورت مین ہو کہ مردہ اپنے رونے پیٹنے کی وصیت کر گیا ہو چنانچہ اسکا بیان گذرا
۳۱۲ خ ابْنُ عَبَّاسٍ اِنَّ النَّاسَ لَا یُعَذَّبُ بِبُکَاءٍ اِلَّا اللّٰهُ بخاری مین عبد اللہ بن عباس سے روایت ہو کہ حضرت نے فرمایا کہ مقرر عذاب

نہیں کرتی ہے مگر خدا یعنی آگ سے جانور کو جلانا ہرگز نہیں درست ہے خدا کو خاص ہے ف حضرت نے ایکبار کہیں لشکر بھیجا اور فرمایا
کہ اگر فلانا شخص ملے تو اوسکو جلا دیجیو پھر جب روانہ ہوئے تو اونکو بلایا اور جلانے سے منع کیا پھر یہ حدیث فرمائی اور اوسکے قتل کا حکم کیا
۳۱۳ ق انس ان الناس قد صلوا وناموا ولن تزالوا في صلوة ما انتظرتم الصلوة م مسلم مین انس سے
روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ مقرر لوگ نماز پڑھ چکے اور سو گیے اور ہمیشہ تم نماز ہی مین ہو جب تک تم نماز کے منتظر ہو ف
۳۱۴ ایکبار حضرت نے عشا کی نماز دیر کر کے پڑھی تہائی رات یا آدھی رات گذری تب صحابہ سے یہ حدیث فرمائی ق مجاشع بن مسعود ان الهجرة
قد مضت لاهلها ولكن على الاسلام والجهاد والخير بخاری اور مسلم مین مجاشع بن مسعود سے روایت ہے کہ حضرت نے
فرمایا کہ مقرر وطن چھوڑنا ختم ہو چکا اوسکے اہل پر لیکن بیعت کرنا اسلام کی اور جہاد کی اور نیک کاموں کی ف مجاشع سے روایت ہے
کہ جب مکہ فتح ہوا تو مینے چاہا کہ مین ہجرت کی بیعت کرون تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی یعنی اب اسلام غالب ہوا اور مسلمانوں کی ہجرت اب
۳۱۵ فرض نہین ہے خ ابو هريرة ان اليهود والنصارى لا يصبغون فخالفوهم بخاری مین ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ
حضرت نے فرمایا کہ مقرر یہودی اور نصاری خضاب نہین کرتے ہین تم اونکا خلاف کرو ف یعنی تم خضاب کیا کرو مہندی کا خضاب کرنا سنت ہے
۳۱۶ اور وسمہ بھی درست ہے لیکن اوس خضاب سے جو سیاہ بال کر دیوے درست نہین ق ابن عمر ان امامكم حوضا كما بين جرباء و
اذرح بخاری اور مسلم مین عبد اللہ بن عمر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ مقرر تمہارے آگے یعنی قیامت مین ایک حوض ہے یعنی حوض کوثر
اتنا بڑا جتنا فرق ہے درمیان جربا اور اذرح کے ف جربا اور اذرح دو گانون ہین شام مین تین رات دن کی راہ اونکے درمیان ہے
مطلب یہ کہ وہ حوض بہت لمبا چوڑا ہے ق انس ان امثل ما تداويتم به الحجامة والقسط البحري بخاری اور
مسلم مین انس سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ جن چیزون سے تم دوا کرتے ہو اونمین بہتر دوا پچھنے لینا اور دریائی کوٹ ہے ف کوٹ
ہندستان مین پیدا ہوتا ہے اسواسطے اسکو عود ہندی بھی کہتے ہین ہندستان سے جہاز پر عرب مین جاتا تھا اسواسطے حضرت نے اسکو دریائی فرمایا
اسکا مزاج گرم خشک ہے معدہ اور دل اور دماغ کو فائدہ کرتا ہے اور سردی کی بیماریون کو دور کرتا ہے اور پچھنون سے خون فاسد نکل جاتا ہے
اسواسطے حضرت نے انکی تعریف کی اور حدیث مین آیا ہے کہ جسکے درد سر ہوتا تھا اوسکو حضرت پچھنے فرماتے تھے اور سترھوین تاریخ
اور اکیسوین تاریخ اور منگل اور بدھ اور ہفتے مین خون نکالنا حدیث مین منع ہے اس حدیث سے معلوم ہوا کہ علاج کرنا درست ہے توکل کے خلاف
۳۱۸ نہین ق ابو هريرة ان امرأة بغيا رأت كلبا في يوم حار يطيف ببئر قد ادلع لسانه من العطش فنزعت
له بموقها فغفر لها وقال البخاري فنزعت خفها فاوثقته بخمارها فنزعت له من الماء فغفر لها
بذلك بخاری اور مسلم مین ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ مقرر ایک حرام کار عورت نے گرمی کے دن مین ایک کتے کو دیکھا کہ
کوئین کے آس پاس گھومتا ہے اپنی زبان نکالے ہے پیاس کے مارے سو اوسنے اپنا موزہ اوسکے واسطے اتارا یعنی پانی پلانے کو پھر اوسکے گناہ
معاف ہو گیے اور بخاری نے یون روایت کی کہ اوس عورت نے اپنا موزہ اتارا پھر اوسکو اپنی اوڑھنی سے باندھا پھر پانی نکال کے اوسکو پلایا
سو اوسکے گناہ معاف ہو گیے اس کام کے سبب سے ف اس حدیث سے معلوم ہوا کہ سختی کی حالت مین جاندار کے ساتھ احسان کرنا
۳۱۹ خدا کے نزدیک بہت عمدہ عمل ہے ق فاطمة بنت قيس ان ام شريك يأتيها
المهاجرون الاولون فانطلقي الى ابن ام مكتوم الاعمى فانك اذا وضعت خمارك لم يرك فا

لہا حین اردت ان تعتد وقد طلقہا زوجہا ابو عمرو بن حفص البتۃ بخاری اور مسلم میں فاطمہ بنت
قیس سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ ام شریک پاس بیٹھے صحابہ آ کے چلے جاتے ہیں سو تو جا عبداللہ بن ام مکتوم اندھے کے گھر میں سو تو اپنی
پوشش جب اوتارتی تھی تو وہ تجکو نہ دیکھے گا یہ حضرت نے فاطمہ بنت قیس سے فرمایا جب اونسے عدت بیٹھنے کا ارادہ کیا اور اوسکے خاوند ابو عمرو
بن حفص نے اوسکو تین بار طلاق دی تھی ف فاطمہ بنت قیس کو اونکے خاوند نے طلاق دی حضرت نے فاطمہ سے اول کہا کہ تو ام شریک کے
گھر میں عدت بیٹھ پھر حضرت نے فرمایا اوسکے گھر میں لوگ آتے جاتے ہیں عبداللہ نابینا ہے اوسکے گھر میں جا بیٹھ اوسکو کچھ
سوجھتا نہیں تو آرام سے وہان رہیگی
٣٢١ ق ابو سعید ان امۃ من بنی اسرائیل مسخت فلا ادری ای الدواب
مسخت بخاری اور مسلم میں ابو سعید سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ حضرت یعقوب کی اولاد سے ایک گروہ کی خدا نے صورت بدل ڈالی
سو میں نہیں جانتا کہ کس جانور کی صورت بن گئے ف بخاری اور مسلم میں پوری روایت یون ہے کہ ایک گنوار حضرت کے پاس آیا
اوسنے کہا کہ یا حضرت میں اوس جنگل میں رہتا ہون کہ وہان کے لوگون کی خوراک سوسمار ہے سوسمار وہ جانور ہے جسکو ہندی میں
گوہ کہتے ہیں حضرت نے اوسکا کچھ جواب نہ دیا پھر اوسنے پوچھا حضرت چپ رہے تیسری بار میں حضرت نے فرمایا کہ بنی اسرائیل کے ایک گروہ پر
خدا نے لعنت کی اور اونکی صورت بدل ڈالی مجکو نہیں معلوم کہ اس گروہ کی صورت بن گئے یا کوئی اور جانور ہو گئے سو میں نہ اوسکو نہیں کھاتا
اور منع بھی نہیں کرتا امام اعظم کے نزدیک سوسمار کھانا درست نہیں اسی لیے امام شافعی کے مذہب میں درست ہے ق عایشۃ
ان اولئک اذا کان فیہم الرجل الصالح فمات بنوا علی قبرہ مسجدا وصوروا فیہ تلک الصور
اولئک شرار الخلق عند اللہ یوم القیمۃ کنیسۃ بالحبشۃ کان یقال لہا ماریۃ بخاری اور مسلم
میں حضرت عایشہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ البتہ وے لوگ جب اونمین کوئی نیکبخت آدمی مرتا تھا تو اوسکی قبر پر مسجد بناتے تھے
اور اوس مسجد میں یہ تصویرین بناتے تھے وے خدا کے نزدیک قیامت میں بدترین خلق ہیں یہ کلمہ حبش کے نصاری کو فرمایا اون لوگون نے
وہان ایک ماریہ نام عبادت خانہ بنایا تھا ف حضرت عایشہ سے روایت ہے کہ جب حضرت کو مرض الموت ہوا تو ایک بی بی نے حبش کے
عبادت خانے کی تعریف کی یعنی اگر حکم ہو تو حضرت کی قبر پر ویسا ہی بنا دیں تب حضرت نے کمبے سے سر اوٹھا کر یہ حدیث فرمائی یعنی برا
٣٢٢ کرتے ہیں تم میری قبر کو سجدہ گاہ نہ ٹھہرانا ھ عبد اللہ بن عمرو ان اول الایات خروجا طلوع الشمس من
مغربہا وخروج الدابۃ علی الناس ضحی وایہما کانت قبل صاحبتہا فالاخری علی اثرہا
قریبا مسلم میں عبداللہ بن عمرو سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ البتہ ظاہر ہونے کی راہ سے قیامت کی نشانیون سے پہلے آفتاب کا نکلنا
مغرب کی طرف سے اور دن چڑھے لوگون کے سوبرو زمین سے جانور کا نکلنا اور ان دونون سے جو پہلے ہو گی تو دوسری بھی اوسکے پیچھے جلد ظاہر
٣٢٣ ہوگی ف اون نشانیان قیامت کی آگے بیان ہو چکین ھ ابو ہریرۃ ان اول زمرۃ تدخل الجنۃ علی صورۃ
القمر لیلۃ البدر والتی تلیہا علی اضوء کوکب دری فی السماء لکل امرئ منہم زوجتان اثنتان یری مخ
سوقہما من وراء اللحم وما فی الجنۃ اعزب مسلم میں ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ البتہ پہلا گروہ جو بہشت میں
جاویگا چودھوین رات کے چاند کی صورت ہوگا اور جو گروہ اوسکے بعد جاویگا آسمان کے بڑے روشن تارے کے برابر ہوگا اونمین سے ہر مرد واسطے دو دو
بیبیان ہونگی کہ اون کی پنڈلیون کا گودا گوشت کے پرے نظر آتا ہے اور بہشت میں کوئی بے جورو نہین ف یعنی اونکی پنڈلیان شفاف ہونے کے سبب نظر آتی ہین

اور آخرت یاد پڑے ھم جابر بن سمرة ان بين يدي الساعة كذابين فاحذروهم مسلم مین جابر بن سمرہ سے ٣٢٩
روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ مقرر قیامت سے پہلے جھوٹے لوگ ہونگے اون سے بچیو ف مراد ہیں حدیث سے مسیلمہ کذاب اور اسود اور سجاح
اور طلیحہ اور مختار ہیں جنہوں نے جھوٹے پیغمبری کے دعوے کیے پھر خدا نے اونکو برباد کیا یا وہ لوگ ہیں جنہوں نے وضعی حدیثیں بنائیں اور حضرت کی
طرف نسبت کیں اور علمائے حدیث نے اونکو بیان کر دیا ق الا ابو هريرة ان ثلثة في بني اسرائيل ابرص و ٣٣٠
اقرع واعمى فاراد الله ان يبتليهم فبعث اليهم ملكا فاتى الابرص فقال اي شيء احب اليك
قال لون حسن وجلد حسن ويذهب عني الذي قد قذرني الناس قال فمسحه فذهب عنه قذره
واعطي لونا حسنا وجلدا حسنا قال فاي المال احب اليك قال الابل او قال البقر شك اسحق بن
عبد الله احد رواة هذا الحديث الا ان الابرص او الاقرع قال احدهما الابل وقال الآخر البقر فاعطي
ناقة عشراء فقال بارك الله لك فيها قال فاتى الاقرع فقال اي شيء احب اليك فقال شعر حسن
ويذهب عني هذا الذي قد قذرني الناس فمسحه فذهب عنه واعطي شعرا حسنا قال فاي المال
احب اليك قال البقر فاعطي بقرة حاملا فقال بارك الله لك فيها قال فاتى الاعمى فقال اي شيء
احب اليك قال ان يرد الله الي بصري فابصر به الناس قال فمسحه فرد الله اليه بصره قال فاي المال
احب اليك قال الغنم فاعطي شاة والدا فانتج هذان وولد هذا فكان لهذا واد من الابل ولهذا واد
من البقر ولهذا واد من الغنم قال ثم انه اتى الابرص في صورته وهيئته فقال رجل مسكين
قد انقطعت بي الحبال في سفري فلا بلاغ لي اليوم الا بالله ثم بك اسئلك بالذي اعطاك اللون الحسن
والجلد الحسن والمال بعيرا اتبلغ عليه في سفري فقال الحقوق كثيرة فقال انه كاني اعرفك
الم تكن ابرص يقذرك الناس فقيرا فاعطاك الله فقال انما ورثت هذا المال كابرا عن كابر فقال
ان كنت كاذبا فصيرك الله الى ما كنت قال واتى الاقرع في صورته وهيئته فقال له مثل ما قال
لهذا ورد عليه مثل ما رد على هذا فقال ان كنت كاذبا فصيرك الله الى ما كنت قال واتى الاعمى في
صورته وهيئته فقال رجل مسكين وابن سبيل انقطعت بي الحبال في سفري فلا بلاغ لي
اليوم الا بالله ثم بك اسئلك بالذي رد عليك بصرك شاة اتبلغ بها في سفري فقال قد كنت
اعمى فرد الله الي بصري فخذ ما شئت ودع ما شئت فوالله لا اجهدك اليوم بشيء اخذته لله
ويروى لا احمدك اليوم بشيء اخذته لله فقال امسك مالك فانما ابتليتم فقد رضي عنك وسخط
على صاحبيك بخاری اور مسلم مین ابوہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ حضرت یعقوب کی اولاد مین تین آدمی تھے ایک کوڑھی
سفید داغ والا دوسرا گنجا تیسرا اندھا سو خدا نے چاہا کہ اونکو آزماوے تو اونکے پاس فرشتہ بھیجا سو وہ سفید داغ والے پاس آیا
پھر اوسنے کہا کہ تجکو کون چیز بہت پیاری ہے اوسنے کہا کہ اچھا رنگ اور اچھی کھال اور مجھسے یہ بیماری دور ہو جاوے جسکے سبب لوگ مجھسے
گھناتے ہین حضرت نے فرمایا کہ فرشتے نے اوسپر ہاتھ ملا سو اوسکی گھن دور ہوگئی اور اوسکو اچھا رنگ اور اچھی کھال دی گئی فرشتے نے کہا

حفظ احادیث اختصار و الاعلام

ش
بیان شاکرین
و کافرین نعمت

۳۰۳ اوسکی روایت ہے اور بیچ کہا جابر نے ان دماءکم واموالکم حرام علیکم کحرمۃ یومکم هذا فی شهرکم
هذا فی بلدکم هذا الا کل شیء من امر الجاهلیة تحت قدمی موضوع ودماء الجاهلیة موضوعة
وان اول دم اضع من دمائنا دم ابن ربیعة بن الحارث کان مسترضعا فی بنی سعد فقتلته هذیل
وربا الجاهلیة موضوع واول ربا اضع من ربانا ربا العباس بن عبد المطلب فانه موضوع کله
فاتقوا الله فی النساء فانکم اخذتموهن بامان الله واستحللتم فروجهن بکلمة الله ولکم علیهن ان
لا یوطئن فرشکم احدا تکرهونه فان فعلن ذلک فاضربوهن ضربا غیر مبرح ولهن علیکم رزقهن
وکسوتهن بالمعروف وقد ترکت فیکم ما لن تضلوا بعده ان اعتصمتم به کتاب الله وانتم
تسئلون عنی فما انتم قائلون قالوا نشهد انک قد بلغت وادیت ونصحت فقال باصبعه
السبابة یرفعها الی السماء وینکبها الی الناس اللهم اشهد اللهم اشهد اللهم اشهد مسلم میں جابر سے روایت ہے

کہ حج میں عرفہ کے دن حضرت نے فرمایا کہ مقرر تمہارے خون اور تمہارے مال تم پر حرام ہیں جیسے اس تمہارے دن کو حرمت ہے اس تمہارے مہینے میں
اس تمہاری بستی میں یعنی جیسے مکے میں اور ذی الحجہ کے مہینے میں حج کے دن حرام ہے آپس میں زیادتی کسی طرح درست نہیں اسی طرح ہی
جانوں اور مالوں کو حرام جانو کسیکو دوسرے مسلمان کا ناحق جان مارنا اور مال کا چھین لینا درست نہیں جان رکھو کہ حالت کفر کی ہر چیز
دونوں قدموں کے نیچے دب گئی یعنی کفر کی چال جتنی ہیں جیسے نوحہ کرنا نجومی کو پوچھنا نسب میں طعنہ کرنا موقوف ہو گئیں اور جو کفر کے وقت ہوا ہیں
خون ہوئے وہ ٹال ڈالے گئے یعنی اب اوسکا دعوی کرنا درست نہیں اور البتہ اپنی برادری کے خون سے پہلا خون جسکو میں چھوڑ ڈالتا ہوں ربیعہ
بن حارث کے بیٹے کا خون ہے جو دودھ پیتا تھا بنی سعد کی قوم میں اور اوسکو مار ڈالا تھا ہذیل کی قوم نے اور وقت کفر کا بیاج دبا دیا گیا
اور اپنے خاندان کے بیاجوں سے جو اول بیاج کو میں دباتا ہوں سو چچا عباس بن عبد المطلب کا بیاج ہے سو وہ سب باڑا لا گیا یعنی بیاج کا
اب لینا دینا حرام ہو گیا صرف اصل قرض لینا دینا چاہیے سو ڈرو اللہ سے عورتوں کے مقدمے میں یعنی اونکو ناحق رنج نہ دو اس واسطے
کہ تمنے اونکو اپنے قابو میں کیا ہے خدا کی امان سے اور اونکی شرمگاہ کو تمنے حلال کیا ہے خدا کے حکم سے اور تمہارا حق اون پر ہے یہ کہ جسکو
تم نہ چاہو اوسکو تمہارے گھر میں آنے دیویں سو اگر وے ایسا کریں سو اونکو ایسی مار مارو جس سے ہلاک نہو جاویں اور عورتوں کا تم پر
دستور کے موافق کھانا کپڑا لینے کا حق ہے اور مقرر میں تم لوگوں میں وہ چیز چھوڑے جاتا ہوں کہ اوسکے بعد تم کبھی گمراہ نہو گے اگر اوسکو مضبوط
پکڑے رہو گے اور اوس پر عمل کرو گے وہ چیز خدا کی کتاب ہے یعنی قرآن شریف اور تم لوگ قیامت میں مجھسے پوچھے جاؤ گے سو تم کیا کہتے ہو
لوگوں نے کہا کہ ہم گواہی دیتے ہیں کہ آپنے خدا کا پیغام ہمکو پہنچایا اور بخوبی ادا کیا اور نصیحت کی سو حضرت نے کلمے کی اونگلی آسمان کی
طرف اوٹھا کر اور لوگوں کی طرف جھکا کر فرمایا کہ خداوندا گواہ رہیو خداوندا گواہ رہیو خداوندا گواہ رہیو **ف** ہجرت کے
دسویں سال حضرت نے حج کیا عرب کے ہزاروں آدمی جمع تھے اوس وقت حضرت نے یہ خطبہ پڑھا ناحق خون اور پرائے مال لینے سے روکا
اور کفر کی رسموں سے منع کیا اور پچھلے خون کے دعوے اور اگلے بیاج باطل کیے بلکہ اپنے خاندان سے پہلے اونکو موقوف کیا پھر عورتوں کا حق خاوند کے
حق بتلایا پھر اشارہ اپنی موت کا کیا اور فرمایا کہ اگر قرآن پر چلوگے تو گمراہ نہوگے پھر لوگوں سے اپنی پیغام رسانی کا اقرار لیا اور خدا کو
اوس پر گواہ کیا اس خطبے کے بعد حضرت تین مہینے اور بیس دن صحیح و سالم رہے پھر آخر صفر میں بیمار ہوئے بارہویں ربیع الاول کی

ع یہ لفظ دو طرح سے لکھی جاتی ہے اور بسبب مشابہت واو جمع کے الف اوسکے بعد پڑھا جاتا ہے

ف یہ خطبہ بیان عام حجۃ الوداع

تحفۃ الاخیار ترجمہ مشارق الانوار

٣٣٨ ... يا الله صل وسلم عليه خ خولة بنت ثامر ان رجالا يتخوضون في مال الله بغير حق فلهم النار
يوم القيمة بخاری میں خولہ بنت ثامر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ بعض لوگ گھس پڑتے ہیں خدا کے مال میں ناحق یعنی ناحق
لوٹ کھاتے ہیں انکے لیے قیامت میں آگ ہے ف یعنی بیت المال سے سوا مستحقوں کے اوروں کو لینا درست نہیں خ
٣٣٩ ابو هريرة ان رجلا رای کلبا یاکل الثری من العطش فاخذ الرجل خفه فجعل یغرف له به حتی ارواه
فشکر الله له فادخله الجنة بخاری میں ابوہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ البتہ ایک مرد نے کتے کو دیکھا کہ پیاس کے
مارے کیچڑ کھاتا تھا اوس مرد نے اپنا موزہ لیکر اوسمیں پانی بھر کر اوسکو پلایا یہانتک کہ اوسکو چھکا دیا سو خدا نے اوسکی محنت ٹھکانے لگائی پھر
اوسکو بہشت میں داخل کیا م ٣٤٠ ابو هريرة ان رجلا زار اخا له في قرية اخرى فارصد الله على مدرجته ملكا
فلما اتى عليه قال اين تريد قال اريد اخا لي في هذه القرية قال هل لك عليه من نعمة تربها قال
لا غير اني احببته في الله قال فاني رسول الله اليك بان الله قد احبك كما احببته فيه مسلم میں
ابوہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ البتہ ایک مرد تھا اوسنے اپنے بھائی مسلمان کی جو دوسری بستی میں رہتا تھا ملاقات کا ارادہ کیا
سو خدا نے اوسکی راہ میں ایک فرشتہ بٹھا رکھا جب اوسکے پاس آیا تو فرشتے نے پوچھا کہ تو کدھر جاتا ہے اوسنے کہا اس بستی میں
اپنے بھائی کو ملا چاہتا ہوں فرشتے نے کہا کچھ تیرا اوسپر احسان ہے جسکو بڑھایا چاہتا ہے اوسنے کہا نہیں صرف میں اوس سے
خدا کے واسطے محبت رکھتا ہوں فرشتے نے کہا میں خدا کا بھیجا ہوا تیرے پاس پیغام ہے کہ خدا نے بھی تجھکو دوست رکھا جیسا تو اوسکو
خدا کے واسطے دوست رکھتا ہے ف اس حدیث سے معلوم ہوا کہ دنیا کی اغراض کی بنیاد سے زیادہ محبت رکھنا بڑی عمدہ بات ہے
٣٤١ خ ابو هريرة ان رجلا من اهل الجنة استاذن ربه في الزرع فقال له اولست فيما شئت قال
بلى ولكني احب ان ازرع فاسرع وبذر فبادر الطرف نباته واستواؤه واستحصاده وتكويره
امثال الجبال فيقول الله دونك يا ابن ادم فانه لا يشبعك شيء بخاری میں ابوہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا
کہ ایک بہشتی مرد نے اپنے رب سے کھیتی کرنے کی اجازت مانگی سو خدا نے فرمایا کہ کیا تجھکو حاصل نہیں جو تیرا جی چاہتا ہے اوسنے کہا کیوں نہیں سب
کچھ موجود ہے لیکن کھیتی ہی کرنا بہت بھاتا ہے پھر اوسنے جلدی کی اور بیج بویا سو اوسکے جمنے اور زور پکڑنے اور کٹنے اور پہاڑوں برابر
ڈھیر لگ جانے میں پلک مارنے سے بھی شتابی کی یعنی ہنوز پلک نہ جھپکی تھی کہ یہ سب کام ہو گئے پھر خدا فرماویگا اسکو لے اے آدم کے بیٹے تیرے پیٹ کو
٣٤٢ کوئی چیز نہ بھریگی ف اس حدیث سے معلوم ہوا کہ بہشتی جو چاہیگا سو پاویگا خ ابو هريرة ان رجلا من بني
اسرائيل سال بعض بني اسرائيل ان يسلفه الف دينار فقال ائتني بالشهداء اشهدهم فقال كفى بالله
شهيدا قال فائتني بالكفيل قال كفى بالله كفيلا قال صدقت فدفعها اليه الى اجل مسمى فخرج في البحر
فقضى حاجته ثم التمس مركبا يركبه يقدم عليه للاجل الذي اجله فلم يجد مركبا فاخذ خشبة
فنقرها فادخل فيها الف دينار وصحيفة منه الى صاحبه ثم زجج موضعها ثم اتى بها الى البحر
فقال اللهم انك تعلم اني تسلفت فلانا الف دينار فسالني كفيلا فقلت كفى بالله كفيلا فرضي بك
وسالني شهيدا فقلت كفى بالله شهيدا فرضي بك واني جهدت ان اجد مركبا ابعث اليه الذي

لَهٗ فَلَمْ اَقْدِرْ وَاِنِّيْ اَسْتَوْدِعُكَهَا فَرَمٰى بِهَا فِي الْبَحْرِ حَتّٰى وَلَجَتْ فِيْهِ ثُمَّ انْصَرَفَ وَهُوَ فِيْ ذٰلِكَ
يَلْتَمِسُ مَرْكَبًا يَخْرُجُ اِلٰى بَلَدِهٖ فَخَرَجَ الرَّجُلُ الَّذِيْ كَانَ اَسْلَفَهٗ يَنْظُرُ لَعَلَّ مَرْكَبًا قَدْ جَاءَ بِمَالِهٖ فَاِذَا
بِالْخَشَبَةِ الَّتِيْ فِيْهَا الْمَالُ فَاَخَذَهَا لِاَهْلِهٖ حَطَبًا فَلَمَّا نَشَرَهَا وَجَدَ الْمَالَ وَالصَّحِيْفَةَ ثُمَّ قَدِمَ الَّذِيْ
كَانَ اَسْلَفَهٗ فَاَتٰى بِاَلْفِ دِيْنَارٍ وَقَالَ وَاللّٰهِ مَا زِلْتُ جَاهِدًا فِيْ طَلَبِ مَرْكَبٍ لِاٰتِيَكَ بِمَالِكَ فَمَا وَجَدْتُ
مَرْكَبًا قَبْلَ الَّذِيْ اَتَيْتُ فِيْهِ قَالَ هَلْ كُنْتَ بَعَثْتَ اِلَيَّ بِشَيْءٍ قَالَ اُخْبِرُكَ اَنِّيْ لَمْ اَجِدْ مَرْكَبًا قَبْلَ الَّذِيْ
جِئْتُ فِيْهِ قَالَ فَاِنَّ اللّٰهَ قَدْ اَدّٰى عَنْكَ الْمَالَ الَّذِيْ بَعَثْتَ فِي الْخَشَبَةِ فَانْصَرِفْ بِالْاَلْفِ دِيْنَارٍ رَاشِدًا

بخاری مین ابو ہریرہؓ سے روایت ہو کہ حضرت نے فرمایا کہ قوم بنی اسرائیل مین ایک مرد نے دوسرے بنی اسرائیل سے ہزار اشرفیان قرض مانگین اوسنے کہا گواہون کو لا کہ اونکو قرض کا گواہ کرون تب اوسنے کہا خدا کا گواہ ہونا کفایت کرتا ہو قرض دینے والے نے کہا تو کوئی ضامن ہی کو لا اوسنے کہا خدا کا ضامن ہونا کفایت کرتا ہو اوسنے کہا تونے سچ کہا پھر اوسکو ہزار اشرفیان کچھ مدت مقرر کر دین سو وہ اگرچہ (؟) واسطے سمندر کے سفر مین گیا سو اپنے کام سے فراغت کر چکا پھر اوسنے جہاز کی تلاش کی تا سوار ہو کر مقرر مدت کے اندر قرض دینے والے پاس پہونچے سو کوئی جہاز نپایا تو ایک لکڑی کو لیکر کریدا پھر اوسمین ہزار اشرفیون کو بھرا اور ایک پرچا خط قرض دینے والے کے نام کا اوسمین ڈالا پھر اوسکے منھ کو خوب بند کیا اور سمندر پر آیا پھر کہا کہ خداوندا تو جانتا ہی کہ مین نے فلانے سے ہزار اشرفیان قرض لین تھین سو اوسنے مجھسے ضامن مانگا تھا مینے کہا تھا کہ خدا کا ضامن ہونا کفایت کرتا ہی وہ تیری ضامنی سے راضی ہو گیا تھا پھر اوسنے گواہ مانگا مینے کہا خدا کی گواہی کفایت کرتی ہی سو وہ تیری گواہی سے راضی ہو گیا تھا اور مین نے بہت دوڑ دھوپ کی کہ کوئی جہاز پاؤن تا اوسکا قرض جو مینے لیا تھا پہونچاؤن سو نپایا اب تجھکو مین اس لکڑی کو امانت سپرد کرتا ہون پھر اوسکو سمندر مین اوسنے ڈالدیا یہان تک کہ وہ ڈوب گئی پھر وہان سے پلٹ آیا اور اونسنے وقت بھی جہاز کی تلاش مین رہا تھا تا اوسکے شہر کو جاوے سو دیکھنے نکلا وہ مرد جسنے قرض دیا تھا کہ شاید کوئی جہاز اوسکا قرض مال لایا ہو سو اوسنے یکایک اوس لکڑی کو دیکھا جسمین مال تھا سو اوسکو اپنے گھر والون کے جلانے کے واسطے لیا پھر جب اوسکو چیرا مال اور خط کو پایا پھر اوسکے بعد وہ جسپر قرض تھا وہ آیا اور ہزار اشرفیان لایا اور کہا قسم خدا کی مین ہمیشہ جہاز کی تلاش مین دوڑا دھوپا کیا کہ مین تیرے پاس تیرا مال لاؤن سو اوس وقت آنے سے پہلے مینے کوئی جہاز نپایا قرض دینے والے نے کہا کہ کیا تونے میرے پاس کچھ بھیجا تھا اوسنے کہا مین تجھکو خبر دیتا ہون کہ مینے اپنے آنے سے پہلے کوئی جہاز نپایا قرض دینے والے نے کہا خیر حال معلوم ہوا سو البتہ خدا نے تیری طرف سے جو مال کہ تو نے لکڑی کے ساتھ بھیجا تھا سو پہونچا دیا سو اب تو اپنی ہزار اشرفیان لیکر خیریت سے پھر جا **ف** اس حدیث مین راست معاملگی اور امانت داری کی خوبی کا بیان ہی معلوم ہوا کہ جسنے سچا بھروسا خدا پر کیا اوسکو ٹوٹا نہین پڑتا اس حدیث سے ثابت ہوا کہ قرض مین مدت مقرر کرنا درست ہی لیکن امام اعظم اور شافعی کا یہ مذہب ہی کہ قرض کی مدت لازم نہین مالک اگر چاہے تو مدت سے پہلے قرض مانگ لیوے اور امام مالک کے نزدیک مدت کے قبل تقاضا درست نہین

٣٤٣ **ق** عَائِشَةُ اِنَّ رُوْحَ الْقُدُسِ لَا يَزَالُ يُؤَيِّدُكَ مَا نَافَحْتَ عَنِ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ **قَالَهُ** لِحَسَّانَ بْنِ ثَابِتٍ بخاری اور مسلم مین حضرت عائشہؓ سے روایت ہو کہ حضرت نے فرمایا کہ مقرر جبرئیل تیری ہمیشہ مدد کیا کرتا ہی جب تک تو نے خدا اور اوسکے رسول کی طرف سے جواب دہی کی یہ حضرت نے حسان بن ثابت سے فرمایا **ف** کافرون نے حضرت کی ایکبار ہجو کی تھی حضرت نے حسان صحابی سے جو بڑے شاعر تھے فرمایا کہ تم اونکو جواب دو حسان نے چند بیتون مین اونکی

ف قرض وادائی آن بالضمانت ضمانت وجواز اجل مدت قرض

خرابی یعنی کی سبب حضرت نے یہ حدیث فرمائی اس حدیث سے معلوم ہوا کہ شعر کہنا بہت برا ہے اگر اوسکا مضمون شرع کے مخالف ہو
۳۴۴ ق انس قال ان شدة الحر من فيح جهنم فاذا اشتد الحر فابردوا عن الصلوة بخاری اور مسلم میں ابوہریرہ سے
روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ گرمی کی سختی دوزخ کے جوش اور ابال سے ہے سو جب خوب گرمی ہوا کرے تو ٹھنڈے وقت نماز پڑھا کرو ف
یعنی اس عالم کی گرمی دوزخ کی گرمی کا نمونہ ہے اور جوش غضب کا وقت ہے تو ٹھنڈے وقت نماز پڑھنا چاہیے اس حدیث سے معلوم ہوا کہ گرمی
۳۴۵ کے موسم میں ظہر کی نماز اول وقت مستحب نہیں ٹھنڈے وقت پڑھنی ہی بہتر ہے امام اعظم کا ق عائشة ان شر الناس عند الله
منزلة يوم القيمة عبد اذهب آخرته بدنيا غيره بخاری اور مسلم میں حضرت عائشہ سے روایت ہے کہ حضرت نے
فرمایا کہ سب آدمیوں سے بدتر قیامت میں خدا کے نزدیک وہ بندہ ہوگا کہ غیر شخص کی دنیا کے واسطے اپنی آخرت کو برباد کرے ف
۳۴۶ جیسے جھوٹی گواہی دے کر کسیکو مال دلادیوے تو اوسکو دنیا ملی اسکی آخرت ناحق برباد ہوئی ق عائشة ان شر الناس
عند الله منزلة يوم القيمة من فرقه الناس اتقاء فحشه و يروى من تركه بخاری اور مسلم میں حضرت
عائشہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ مقرر سب آدمیوں سے بدتر خدا کے نزدیک مرتبے میں قیامت کے دن وہ آدمی ہے جسکا لوگ ملنا
چھوڑ دیں اسکی زبان درازی اور گالی کے ڈر سے اور ایک روایت میں من فرقه کی جگہ من ترکہ آیا ہے مطلب دونوں کا ایک ہے
۳۴۷ ه عمار ان طول صلوة الرجل و قصر خطبته مئنة من فقهه فاطيلوا الصلوة واقصروا الخطبة
مسلم میں عمار سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ البتہ نماز کو بڑھانا مرد کا اور خطبہ کو گھٹانا نشانی ہے اوسکی دانائی اور عقلمندی کی سو تم
نماز کو بڑھایا کرو اور خطبے کو مختصر اور کم کرکے پڑھا کرو ف خطبہ مسلمانوں کی نصیحت کے واسطے ہے کہ عبادت پر مستعد ہوں
اور نماز خود عبادت ہی تو جسنے بقدر ضرورت تھوڑا خطبہ پڑھا اور نماز کو بڑھایا تو وہ عقلمند ہے کہ اصل مطلب کو سمجھ گیا اور جسنے خطبے
کو بہت لمبا چوڑا پڑھا اور نماز کو گھٹایا جیسا اس زمانے میں اکثر ناواقف امام کرتے ہیں نادان ہیں کہ لوگوں کو تو خطبے میں رعایت
شرع اور عبادت کی نصیحت کرتا ہے اور آپ عمل نہیں کرتا کہ نماز سے عمدہ عبادت میں جلدی مچاتا ہے اس حدیث سے صاف معلوم ہوا کہ خطبہ
۳۴۸ لمبا چوڑا پڑھنا اور نماز میں جلدی کرنا نہایت مکروہ ہے اور صاف حماقت ہے ق ابن عمر ان عاشوراء يوم من ايام الله
فمن شاء صامه بخاری اور مسلم میں عبد اللہ بن عمر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ محرم کی دسویں تاریخ خدا کے دنوں سے
۳۴۹ ایک وہ بھی دن ہے سو جو چاہے اوسکا روزہ رکھے ف یعنی اس دن کا روزہ فرض نہیں سنت ہے ه عثمان و عائشة ان
عثمان رجل حيي و اني خشيت ان اذنت له على تلك الحال ان لا يبلغ الي في حاجته مسلم میں حضرت
عثمان اور حضرت عائشہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ عثمان نہایت مرد شرم والا ہے اور میں اس حالت میں ڈرا کہ اوسکو بلاؤں تو شاید
وہ اپنے مطلب کو مجھ تک نہ پہونچا سکے ف حضرت عائشہ سے روایت ہے کہ حضرت ایک روز گھر میں دونوں پنڈلیاں کھولے
لیٹے تھے اتنے میں صدیق اکبر دروازے پر آئے حضرت نے اونکو بلایا اور ویسے لیٹے رہے پھر عمر فاروق آئے اونکو بھی اوسی حال میں بلایا
پھر حضرت عثمان آئے تو حضرت نے اوٹھ کر اپنے کپڑے پہن لیے اونکو بلایا جب سب باہر گئے تو میں نے پوچھا حضرت صدیق اکبر آئے
آپ ویسے ہی لیٹے رہے عمر فاروق آئے تو بھی ویسے ہی لیٹے رہے عثمان کے آتے ہی آپنے کپڑے پہنے اسکا کیا سبب ہے تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی
۳۵۰ یعنی عثمان حیا کے سبب اتنا بدن نہیں کھولتا ہے مبادا اسی طرح کھلا بدن دیکھ کر اپنا مطلب چاہے نہ کہہ سکے ه اتقوا الله و اکرموا ان

يَكُوْنُ مِنْهُ الشَّبَهُ مسلم مین انسؓ سے روایت ہی کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ مقرر منی مرد کی گاڑھی سفید ہے اور عورت کی منی پتلی زرد ہے سو ان دونون مین سے جو غالب پڑ گئی یا جو پہلے نکلی تو اوسی سبب سے مشابہت ہوتی ہی فائدہ یہ ہی کہ جب عورتون نے حضرتؐ سے پوچھا کہ اسکا کیا سبب ہی کہ لڑکا کبھی ماں کی صورت پر ہوتا ہے کبھی باپ کی تب حضرتؐ نے یہ حدیث فرمائی یعنی جسکی منی غالب ہوئی یا جسکی پہلے نکلی اوسی کی صورت لڑکا ہوتا ہی ف

٣٨٥ ابو موسٰی اِنَّ مَثَلَ مَا بَعَثَنِيَ اللّٰهُ بِهِ مِنَ الْهُدٰى وَالْعِلْمِ كَمَثَلِ غَيْثٍ اَصَابَ اَرْضًا فَكَانَتْ مِنْهَا طَائِفَةٌ طَيِّبَةٌ قَبِلَتِ الْمَاءَ وَاَنْبَتَتِ الْكَلَاءَ وَالْعُشْبَ الْكَثِيْرَ وَكَانَتْ مِنْهَا اَجَادِبُ اَمْسَكَتِ الْمَاءَ فَنَفَعَ اللّٰهُ بِهَا النَّاسَ فَشَرِبُوْا مِنْهَا وَسَقَوْا وَزَرَعُوْا وَاَصَابَ طَائِفَةً مِنْهَا اُخْرٰى اِنَّمَا هِيَ قِيْعَانٌ لَا تُمْسِكُ مَاءً وَّلَا تُنْبِتُ كَلَاءً فَذٰلِكَ مَثَلُ مَنْ فَقُهَ فِيْ دِيْنِ اللّٰهِ وَنَفَعَهُ اللّٰهُ بِمَا بَعَثَنِيْ بِهٖ فَعَلِمَ وَعَلَّمَ وَمَثَلُ مَنْ لَّمْ يَرْفَعْ بِذٰلِكَ رَاْسًا وَّلَمْ يَقْبَلْ هُدَى اللّٰهِ الَّذِيْ اُرْسِلْتُ بِهٖ بخاری اور مسلم مین ابو موسٰیؓ سے روایت ہی کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ مقرر کہاوت اوسکی جسکے ساتھ خدا نے مجھکو اوٹھایا ہی یعنی بہیجا ہی راہ بتائی اور علم سکہانی کو جیسے کہاوت مینہہ کی جو بہت سا زمین پر برسا اور اوس مین سے جو تھوڑی بہتر زمین تہی وہ پانی کو سوکہ گئی اور چارا اور بہت سا سبزہ جمایا اور اوس مین سے جو کڑی سخت تہی اوسنے پانی کو سمیٹ رکھا یعنی جیسے تالاب اور جھیل ہو خدا نے اوس سے آدمیون کو نفع پہونچایا پہر آدمیون نے اوس سے پانی پیا اور جانورون کو پلایا اور کہیتون کو سینچا اور جو کچہہ دوسرے ٹکڑے زمین کو پانی پہونچا سو تو چٹیل میدان ہی کہ نہ پانی کو روکے نہ چارا جمائے سو یہ کہاوت ہے اوسکی جو خدا کی دین کو بوجہا اور خدا نے اوسکو میری پیغمبری سے نفع دیا سو اوسنے علم سیکہا اور غیر کو سکہایا اور کہاوت ہے اوسکی جسنے ادہر کو سر نہ اوٹھایا یعنی علم دین پر کچہہ دھیان نکیا اور خدا کی ہدایت کو نہ لیا جسکے واسطے مین بہیجا گیا ف یعنی پیغمبر کی ہدایت کا اور مینہہ کا ایک حال ہی اسواسطے کہ زمین تین طرح پر ہی آدمی بہی تین قسم کے ہین ایک قسم زمین کہ جو عمدہ ہی اوسمین پانی برسنے سے چارا سبزہ خوب جمتا ہی اسی طرح جو دانا لوگ ہین وے قرآن حدیث کو خوب سمجہتے ہین اور نیک کام کرتے ہین دوسری قسم زمین کی وہ اوسمین سبزہ نہین جمتا لیکن پانی بہرتا ہی تو ہر چند اوسکو نفع نہین لیکن اور وں کو فائدہ ہے اسی طرح بعضے آدمی ہین کہ علم دین اونکو دیا ہی لیکن تیز فہم نہین جو اوسمین سے مطالب نکالین تو اون سے اوروں کو فائدہ ہی گو اونکو نہین تیسری قسم زمین کی چٹیل میدان ہی کہ اوسمین نہ پانی بہرتا ہی نہ سبزہ جمے اسی طرح وہ لوگ ہین جنہون نے دین کی طرف کچہہ دھیان نکیا نہ خود کو نفع نہ غیر کو تو معلوم ہوا کہ ہدایت پیغمبر اور مینہہ اپنی تاثیر مین خوب پورے ہین اگر کسی آدمی اور زمین کو فائدہ نہو تو اوسکی استعداد اور لیاقت کا قصور ہی شعر باران کہ در لطافت طبعش خلاف نیست در باغ لالہ روید و در شورہ بوم خس ف

٣٨٦ ابو هريرة اِنَّ مَثَلِيْ وَمَثَلَ الْاَنْبِيَاءِ مِنْ قَبْلِيْ كَمَثَلِ رَجُلٍ بَنٰى بُنْيَانًا فَاَحْسَنَهٗ وَاَجْمَلَهٗ اِلَّا مَوْضِعَ لَبِنَةٍ مِّنْ زَاوِيَةٍ مِّنْ زَوَايَاهُ فَجَعَلَ النَّاسُ يَطُوْفُوْنَ بِهٖ وَيَعْجَبُوْنَ لَهٗ وَيَقُوْلُوْنَ هَلَّا وُضِعَتْ هٰذِهِ اللَّبِنَةُ فَاَنَا اللَّبِنَةُ وَاَنَا خَاتَمُ النَّبِيِّيْنَ بخاری اور مسلم مین ابو ہریرہؓ سے روایت ہی کہ حضرتؐ نے فرمایا میری مثل اور مجہسے اگلے پیغمبرون کی مثل ایسی ہے جیسے کسی شخص نے ایک مکان بنایا سو اوسکو بہت ستہرا اور اچہا بنایا مگر اوسکے کونون مین سے کسی کونے کو ایک اینٹ کی جگہ نا تمام رکہا آدمی اوسمین پہرنے کو گہومنے لگے اور تعجب کرنے لگے اور کہنے لگے کہ یہ اینٹ کیون نہین رکہی گئی سو وہ اینٹ مین ہون اور مین ختم کرنیوالا پیغمبرونکا تمام اور پورا کرنے والا ف یعنی نبوت کا گہر بے میرے بغیر نا تمام تہا میرے ہونے سے سب کمالات ختم ہو چکے اسمین اشارہ ہی کہ حضرتؐ کے

تحفۃ الاخیار ترجمہ مشارق الانوار

عِنْدَ اللّٰهِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ الرَّجُلُ يُفْضِيْ اِلٰى امْرَاَتِهٖ وَتُفْضِيْ اِلَيْهِ ثُمَّ يَنْشُرُ سِرَّهَا مسلم مین ابو سعید سے
روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ البتہ سب سے بڑا آدمی خدا کے نزدیک مرتبے مین قیامت کے دن اور ایک روایت مین یون ہے کہ امانت کا
بڑا خیانت کرنے والا خدا کے نزدیک قیامت کے دن وہ مرد ہے کہ جو اپنی جورو سے صحبت داری کرے اور جورو اوس سے صحبت داری کرے پھر اوسکے
بھید کو مشہور کرے ف یعنی لوگون سے بیان کرے کہ مینے اوس سے جماع کیا یا اتنی دیر کیا کہ یہ کمال بیحیائی ہے اور نہایت گناہ ق

ذکر خوارج

398 اَبُوْ سَعِيْدٍ اِنَّ مِنْ ضِئْضِئِ هٰذَا قَوْمًا يَقْرَءُوْنَ الْقُرْاٰنَ لَا يُجَاوِزُ حَنَاجِرَهُمْ يَقْتُلُوْنَ اَهْلَ الْاِسْلَامِ
وَيَدَعُوْنَ اَهْلَ الْاَوْثَانِ يَمْرُقُوْنَ مِنَ الْاِسْلَامِ كَمَا يَمْرُقُ السَّهْمُ مِنَ الرَّمِيَّةِ لَئِنْ اَدْرَكْتُهُمْ
لَاَقْتُلَنَّهُمْ قَتْلَ عَادٍ قَالَهٗ لِذِي الْخُوَيْصِرَةِ حِيْنَ قَالَ اتَّقِ اللّٰهَ يَا مُحَمَّدُ حِيْنَ قَسَمَ ذُهَيْبَةً فِيْ
تُرْبَتِهَا كَانَ بَعَثَ بِهَا عَلِيٌّ مِنَ الْيَمَنِ بَيْنَ الْاَقْرَعِ وَعُيَيْنَةَ وَعَلْقَمَةَ وَزَيْدِ الْخَيْلِ بخاری اور مسلم مین
ابو سعید سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ مقرر اسکی اصل اور نسل سے ایک قوم پیدا ہوگی کہ قرآن کو پڑھینگے کہ اونکے گلون سے نیچے نہ اوتریگا
یعنی دل مین قرآن کی تاثیر نہوگی زبان پر رہینگے اوسپر عمل نکرینگے مسلمانون کو قتل کرینگے بت پرستون کو چھوڑینگے یہ لوگ نکل جاوینگے
اسلام سے جیسے تیر نکل جاتا ہے نشانہ سے اگر پاؤنگا مین اونکو یا پاتا تو مقرر اونکو قتل کرونگا قوم عاد کا سا قتل یہ حدیث اوسکے حق مین فرمائی کہ جسکا
نام ذو الخویصرہ تھا جب اوسنے کہا تھا کہ اے محمد خدا سے ڈر جب حضرت کے پاس تھوڑا سونا مٹی ملا ہوا جسکو حضرت علی نے یمن سے بھیجا تھا بانٹتے تھے چار آدمی کے
درمیان ایک اقرع دوسرا عیینہ تیسرا علقمہ چوتھا زید خیل ف یہ چارون عرب مین سردار تھے تازہ اسلام لائے تھے اسواسطے وہ تھوڑا سونا
حضرت نے انھین کو دیا دل داری کے واسطے بنی تمیم کی قوم مین ایک شخص منافق تھا ذوالخویصرہ اوسکا نام اوسنے کہا اے پیغمبر خدا کے عدل کر
برابر بانٹ یہ بھی دیتا تب حضرت نے فرمایا کہ ای کمبخت اگر مین عدل نکرونگا تو پھر دنیا مین کون عادل پیدا ہوگا عمر فاروق نے کہا یا حضرت آپ
حکم دیجئے تو مین گردن اوسکی کاٹ ڈالون یہ منافق ہے حضرت نے فرمایا کہ نہ مارو لوگ بدنام کرینگے کہ پیغمبر اپنے ساتھیون کو مارتا ہے جب وہ وہان سے اوٹھ گیا
تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی یعنی اسکی نسل سے بیدین لوگ پیدا ہونگے ابو سعید اس حدیث کا راوی بخاری مین روایت ہے کہ وہی قوم خارجی
پیدا ہوئی جنھون نے حضرت علی کی امامت نمانی اور حضرت علی نے اونکو قتل کیا اور مین بھی اوس لڑائی مین موجود تھا جو حضرت نے نشانی فرمائی تھی
وہ اونمین موجود تھی اس حدیث سے معلوم ہوا کہ ایسے بھی لوگ ہوتے ہین کہ قرآن پڑھتے ہین ظاہر کی عبادت کرتے ہین اور دل مین اونکے ایمان نہین
یعنی دل مین شرک اور بدعت بھری ہے تو اونکی عبادت کا کچھ اعتبار نہین دانا مسلمان کو چاہیے کہ اونکی ظاہری عبادت پر دھوکا نکھاوے

قصۂ ذوالخویصرہ منافق …

399 خ اَنَسٌ اِنَّ مِنْ عِبَادِ اللّٰهِ مَنْ لَوْ اَقْسَمَ عَلَى اللّٰهِ لَاَبَرَّهٗ بخاری مین انس سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ مقرر بعضے اللہ
کے بندے ایسے ہین کہ اگر قسم کھاتے ہین خدا کے بھروسے پر تو خدا اونکی قسم کو سچا کر دیوے یعنی جس چیز پر قسم کھاوین کہ فلانی بات ایسی ہوگی تو
ویسی ہی خدا اوسے کر دیتا ہے ف بخاری مین انس سے روایت ہے کہ ہماری پھوپھی نے ایک عورت کا دانت توڑ ڈالا اوس سے معاف کروایا اوسنے
معاف نکیا پھر خونبہا دینے کا اقرار کیا اوسکو بھی نمانا پھر اوسنے حضرت سے فریاد کی حضرت نے اوسکے بدلے دانت توڑنیکا حکم کیا تب انس
بن نضر ہمارے چچا نے حضرت سے کہا کہ قسم ہے اوس خدا کی جسنے تجکو سچا نبی کیا ہے کہ میری بہن کا دانت نتوڑا جاویگا حضرت نے فرمایا ای انس خدا کا
حکم تو بدلا لینا ہے آخر اوس عورت کی قوم خون بہا لینے پر راضی ہوئی تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی یعنی اوسنے خدا کے بھروسے پر قسم کھائی تھی سو خدا نے
400 اوسکی قسم سچی کی خ ابی مسعود عقبۃ بن عمرو الانصاری اِنَّ مِمَّا اَدْرَكَ النَّاسُ مِنْ كَلَامِ النُّبُوَّةِ الْاُوْلٰى

إِذَا لَمْ تَسْتَحِي فَاصْنَعْ مَا شِئْتَ۔ یعنی ابو مسعود سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ اگلی پیغمبری کا کلام سے جو لوگوں نے پایا
ہے یہ بات ہے کہ جب تجھ کو شرم نہ ہو تو جو چاہے سو کر۔ تو یہ بات دل میں آتی ہے۔ ف یعنی حیا انسان کو برے کاموں سے
روکتی ہے اسکا حکم بھی ہو سکتا ہے جیسے کوئی کسی کو کہے کہ بیحیائی کر پس شرع کے سبب کا موقوف کیا جاوے میں اگر شرم نہیں تو
جو چاہے سو کر

۱۰۳ عن أُبَيِّ بْنِ كَعْبٍ قال: إِنَّ مُوسَى قَامَ خَطِيبًا فِي بَنِي إِسْرَائِيلَ فَسُئِلَ أَيُّ النَّاسِ أَعْلَمُ فَقَالَ أَنَا
فَعَتَبَ اللهُ عَلَيْهِ إِذْ لَمْ يَرُدَّ الْعِلْمَ إِلَيْهِ فَأَوْحَى اللهُ إِلَيْهِ أَنَّ لِي عَبْدًا بِمَجْمَعِ الْبَحْرَيْنِ هُوَ أَعْلَمُ مِنْكَ فَقَالَ
مُوسَى يَا رَبِّ وَكَيْفَ لِي بِهِ قَالَ تَأْخُذُ مَعَكَ حُوتًا فَتَجْعَلُهُ فِي مِكْتَلٍ فَحَيْثُمَا فَقَدْتَ الْحُوتَ فَهُوَ ثَمَّ
فَأَخَذَ حُوتًا فَجَعَلَهُ فِي مِكْتَلٍ ثُمَّ انْطَلَقَ وَانْطَلَقَ مَعَهُ بِفَتَاهُ يُوشَعَ بْنِ نُونٍ حَتَّى إِذَا أَتَيَا الصَّخْرَةَ
وَضَعَا رُءُوسَهُمَا فَنَامَا وَاضْطَرَبَ الْحُوتُ فِي الْمِكْتَلِ فَخَرَجَ مِنْهُ فَسَقَطَ فِي الْبَحْرِ فَاتَّخَذَ سَبِيلَهُ
فِي الْبَحْرِ سَرَبًا وَأَمْسَكَ اللهُ عَنِ الْحُوتِ جِرْيَةَ الْمَاءِ فَصَارَ عَلَيْهِ مِثْلَ الطَّاقِ فَلَمَّا اسْتَيْقَظَ نَسِيَ
صَاحِبُهُ أَنْ يُخْبِرَهُ بِالْحُوتِ فَانْطَلَقَا بَقِيَّةَ يَوْمِهِمَا وَلَيْلَتَهُمَا حَتَّى إِذَا كَانَ مِنَ الْغَدِ قَالَ
مُوسَى لِفَتَاهُ آتِنَا غَدَاءَنَا لَقَدْ لَقِينَا مِنْ سَفَرِنَا هٰذَا نَصَبًا قَالَ وَلَمْ يَجِدْ مُوسَى النَّصَبَ حَتَّى
جَاوَزَ الْمَكَانَ الَّذِي أَمَرَهُ اللهُ بِهِ قَالَ لَهُ فَتَاهُ أَرَأَيْتَ إِذْ أَوَيْنَا إِلَى الصَّخْرَةِ فَإِنِّي نَسِيتُ الْحُوتَ وَمَا
أَنْسَانِيهُ إِلَّا الشَّيْطَانُ أَنْ أَذْكُرَهُ وَاتَّخَذَ سَبِيلَهُ فِي الْبَحْرِ عَجَبًا قَالَ فَكَانَ لِلْحُوتِ سَرَبًا وَلِمُوسَى وَلِفَتَاهُ
عَجَبًا فَقَالَ مُوسَى ذٰلِكَ مَا كُنَّا نَبْغِي فَارْتَدَّا عَلَى آثَارِهِمَا قَصَصًا قَالَ فَرَجَعَا يَقُصَّانِ آثَارَهُمَا حَتَّى انْتَهَيَا إِلَى
الصَّخْرَةِ فَإِذَا رَجُلٌ مُسَجًّى ثَوْبًا فَسَلَّمَ عَلَيْهِ مُوسَى فَقَالَ الْخَضِرُ وَأَنَّى بِأَرْضِكَ السَّلَامُ قَالَ أَنَا مُوسَى قَالَ مُوسَى
بَنِي إِسْرَائِيلَ قَالَ نَعَمْ أَتَيْتُكَ لِتُعَلِّمَنِي مِمَّا عُلِّمْتَ رُشْدًا قَالَ إِنَّكَ لَنْ تَسْتَطِيعَ مَعِيَ صَبْرًا يَا مُوسَى
إِنِّي عَلَى عِلْمٍ مِنْ عِلْمِ اللهِ عَلَّمَنِيهِ لَا تَعْلَمُهُ وَأَنْتَ عَلَى عِلْمٍ مِنْ عِلْمِ اللهِ عَلَّمَكَ اللهُ لَا أَعْلَمُهُ فَقَالَ مُوسَى
سَتَجِدُنِي إِنْ شَاءَ اللهُ صَابِرًا وَلَا أَعْصِي لَكَ أَمْرًا فَقَالَ لَهُ الْخَضِرُ فَإِنِ اتَّبَعْتَنِي فَلَا تَسْأَلْنِي عَنْ شَيْءٍ
حَتَّى أُحْدِثَ لَكَ مِنْهُ ذِكْرًا فَانْطَلَقَا يَمْشِيَانِ عَلَى سَاحِلِ الْبَحْرِ فَمَرَّتْ سَفِينَةٌ فَكَلَّمُوهُمْ أَنْ يَحْمِلُوهُمْ
فَعَرَفُوا الْخَضِرَ فَحَمَلُوا بِغَيْرِ نَوْلٍ فَلَمَّا رَكِبَا فِي السَّفِينَةِ لَمْ يَفْجَأْ إِلَّا وَالْخَضِرُ قَدْ قَلَعَ لَوْحًا مِنْ
أَلْوَاحِ السَّفِينَةِ بِالْقَدُومِ فَقَالَ لَهُ مُوسَى قَوْمٌ حَمَلُونَا بِغَيْرِ نَوْلٍ عَمَدْتَ إِلَى سَفِينَتِهِمْ فَخَرَقْتَهَا
لِتُغْرِقَ أَهْلَهَا لَقَدْ جِئْتَ شَيْئًا إِمْرًا قَالَ أَلَمْ أَقُلْ إِنَّكَ لَنْ تَسْتَطِيعَ مَعِيَ صَبْرًا قَالَ لَا تُؤَاخِذْنِي
بِمَا نَسِيتُ وَلَا تُرْهِقْنِي مِنْ أَمْرِي عُسْرًا قَالَ وَقَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ فَكَانَتِ
الْأُولَى مِنْ مُوسَى نِسْيَانًا قَالَ وَجَاءَ عُصْفُورٌ فَوَقَعَ عَلَى حَرْفِ السَّفِينَةِ فَنَقَرَ فِي الْبَحْرِ نَقْرَةً
فَقَالَ لَهُ الْخَضِرُ مَا عِلْمِي وَعِلْمُكَ مِنْ عِلْمِ اللهِ إِلَّا مِثْلُ مَا نَقَصَ هٰذَا الْعُصْفُورُ مِنْ هٰذَا الْبَحْرِ
ثُمَّ خَرَجَا مِنَ السَّفِينَةِ فَبَيْنَمَا هُمَا يَمْشِيَانِ عَلَى السَّاحِلِ إِذْ أَبْصَرَ الْخَضِرُ غُلَامًا يَلْعَبُ مَعَ الْغِلْمَانِ
فَأَخَذَ الْخَضِرُ رَأْسَهُ بِيَدِهِ فَاقْتَلَعَهُ بِيَدِهِ فَقَتَلَهُ فَقَالَ لَهُ مُوسَى أَقَتَلْتَ نَفْسًا زَكِيَّةً بِغَيْرِ

نَفْسٍ لَقَدْ جِئْتَ شَيْئًا نُّكْرًا قَالَ أَلَمْ أَقُلْ لَكَ إِنَّكَ لَنْ تَسْتَطِيعَ مَعِيَ صَبْرًا قَالَ وَهٰذِهِ أَشَدُّ
مِنَ الْأُولٰى قَالَ إِنْ سَأَلْتُكَ عَنْ شَيْءٍ بَعْدَهَا فَلَا تُصَاحِبْنِي قَدْ بَلَغْتَ مِنْ لَدُنِّي عُذْرًا فَانْطَلَقَا
حَتّٰى إِذَا أَتَيَا أَهْلَ قَرْيَةٍ اسْتَطْعَمَا أَهْلَهَا فَأَبَوْا أَنْ يُضَيِّفُوهُمَا فَوَجَدَا فِيهَا جِدَارًا يُرِيدُ أَنْ يَنْقَضَّ
قَالَ مَائِلٌ فَقَالَ الْخَضِرُ بِيَدِهِ فَأَقَامَهُ فَقَالَ مُوسٰى قَوْمٌ أَتَيْنَاهُمْ فَلَمْ يُطْعِمُونَا وَلَمْ يُضَيِّفُونَا
لَوْ شِئْتَ لَاتَّخَذْتَ عَلَيْهِ أَجْرًا قَالَ هٰذَا فِرَاقُ بَيْنِي وَبَيْنِكَ سَأُنَبِّئُكَ بِتَأْوِيلِ مَا لَمْ تَسْتَطِعْ
عَلَيْهِ صَبْرًا فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ وَدِدْنَا أَنَّ مُوسٰى كَانَ صَبَرَ حَتّٰى يَقُصَّ عَلَيْنَا
مِنْ خَبَرِهِمَا بخاری اور مسلم میں اُبَیّ بن کعبؓ سے روایت ہی کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ البتہ موسیٰ علیہ السلام بنی اسرائیل کی قوم میں کھڑے
خطبہ پڑھتے تھے سو کسی نے پوچھا کہ آدمیوں میں کون بڑا عالم ہی موسیٰ علیہ السلام نے کہا کہ میں ہوں سو خدا نے اوپر غصہ کیا اسواسطے کہ خدا کی طرف علم کو
نہ پھیرا یعنی یوں نہ کہا کہ واللہ اعلم پھر خدا نے موسیٰ علیہ السلام کو حکم بھیجا کہ مقرر میرا ایک بندہ ہی دو دریاؤں کے سنگم پاس وہ تجھ سے زیادہ عالم ہی
سو موسیٰ علیہ السلام نے کہا اے رب میرے اور اوسکا کیونکر ملاپ ہو سو خدا نے فرمایا کہ تو اپنے ساتھ ایک یعنی مچھلی کو لے پھر اوسکو ایک زنبیل یعنی ٹوکری
میں رکھ سو جہاں وہ مچھلی تجھ سے چھوٹ جائے تو وہ اوسی مکان میں ہوگا سو موسیٰ علیہ السلام نے ایک مچھلی لی پھر اوسکو زنبیل میں رکھا پھر
روانہ ہوئے اور ساتھ اپنے خادم یعنی یوشع بن نون کو بھی لے چلے یہاں تک کہ سنگم کے پتھر پاس آگئے اور وہ دونوں صاحب وہاں سر ٹیک کر سوئے
اور مچھلی آب حیات کی تاثیر سے زنبیل میں پھڑکی اور اوس سے نکل آئی پھر گر پڑی دریا میں سو اوسنے دریا میں اپنی راہ لی سرنگ بنا کر اور خدا نے
جہاں سے مچھلی گئی تھی پانی کا بہاؤ بند کر رکھا سو وہ طاق سا ہوگیا پھر جب موسیٰ علیہ السلام جاگے تو اونکے ساتھی یعنی حضرت یوشع مچھلی کا
قصہ کہنا اونسے بھول گئے اور حضرت یوشع جب مچھلی نکل گئی تھی جاگ گئے تھے پھر وہ دونوں چلے جتنا کہ رات اور دن باقی رہا تھا جب سویرا ہوا
موسیٰ علیہ السلام نے اپنے خادم سے کہا دن چڑھے کا ہمارا کھانا لا البتہ ہمنے اس سفر میں تکلیف پائی حضرتؐ نے فرمایا اے موسیٰ جب تک اوس مکان سے
جسکو خدا نے فرمایا تھا نہ بڑھے تھے نہ تھکے تھے کہا اونکے خادم نے تو بتلائیے کہ جب ہم آئے تھے پتھر پاس سو میں بھول گیا مچھلی کا آپ سے قصہ کہنا اور
نہیں بھلایا مجھکو مچھلی کا ذکر مگر شیطان نے اور راہ لی مچھلی نے مجھکو تعجب ہے یعنی مچھلی کا زندہ ہوکر چلا جانا عجب کی بات ہے حضرتؐ نے
فرمایا کہ مچھلی کو تو راہ ہوئی اور سرنگ اور موسیٰ اور اونکے خادم کو تعجب سو موسیٰ علیہ السلام نے کہا کہ یہی تو ہم چاہتے تھے پھر اولٹے قدموں ملتے حضرتؐ نے
فرمایا سو دونوں پھر قدم پر قدم ڈالتے یہاں تک کہ پتھر پاس پہنچے تو اچانک وہاں دیکھا کہ ایک مرد ہی کپڑے سے سر لپیٹے پھر سلام کیا اوسکو
موسیٰ علیہ السلام نے سو خضرؑ نے کہا کہ تیرے ملک میں سلام کہاں یعنی اس ملک میں سلام کی رسم نہیں تو تو نے سلام کیونکر کیا سو موسیٰ نے کہا
کہ میں موسیٰ ہوں خضرؑ نے کہا کہ تو کیا قوم بنی اسرائیل کا موسیٰ ہی موسیٰؑ نے کہا کہ ہاں میں تیرے پاس آیا ہوں تو مجھکو تو سکھلا دے جو خدا نے تجھکو علم سکھایا ہے
خضر نے کہا کہ میرے ساتھ تو ٹھہر نہ سکے گا اے موسیٰ خدا کے بیشمار علم سے مجھکو ایک علم ہی خدا نے مجھکو سکھایا ہی کہ تو اوس علم کو نہیں جانتا
اور تجھکو خدا کے علم سے ایک علم ہی خدا نے تجھکو سکھایا ہی کہ میں اوسکو نہیں جانتا پھر موسیٰ نے کہا کہ اگر خدا نے چاہا تو مجھکو تو ثابت پاویگا اور تیرے
حکم کے خلاف نکرونگا پھر خضر نے اونسے کہا اگر میری پیروی کرتا ہی تو مجھسے کوئی بات نہ پوچھیو جب تک میں اوسکا ذکر نکروں پھر وہ دونوں پیادے دریا کے
کنارے کنارے چلے جاتے تھے سو اونکے پاس سے ایک ناؤ گذری تو ناؤ والوں سے تینوں آدمی کے چڑھا لینے کی بات چیت کی سو وے پہچان گئے خضر کو
تو وے بے مزدوری لیے اپنے چڑھا لے گئے پھر جب موسیٰ اور خضر ناؤ پر سوار ہوئے تو کچھ دیر نہ لگی تھی کہ خضر نے بسولے سے ناؤ کا ایک تختہ نکال ڈالا تو موسیٰ نے

فصل قصہ حضرت موسیٰ وخضر علیہما السلام

تحفۃ الاخیار ترجمہ مشارق الانوار

عُمّالًا فقال من يعمل لي الى نصف النهار على قيراطٍ قيراطٍ فعملت اليهود الى نصف النهار على قيراطٍ قيراطٍ ثم
قال من يعمل لي من نصف النهار الى صلوة العصر على قيراطٍ قيراطٍ فعملت النصارى من نصف النهار
الى صلوة العصر على قيراطٍ قيراطٍ ثم قال من يعمل لي من صلوة العصر الى مغرب الشمس على قيراطين
قيراطين الا فانتم الذين تعملون من صلوة العصر الى مغرب الشمس على قيراطين الا لكم الاجر
مرتين فغضبت اليهود والنصارى فقالوا نحن اكثر عملا واقل عطاءً قال الله تعالى وهل ظلمتكم
قالوا لا قال فانه فضلي اعطيه من شئت بخاری اور مسلم میں عبداللہ بن عمرؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ سوا
اسکے کوئی مثل نہیں ہو سکتی کہ عمر اور مدت تمھاری اے مسلمانو اگلی امتوں کی عمر اور مدت کے مقابلہ میں ایسی ہے جیسے عصر کی نماز سے
شام تک یعنی اگلی امتوں کی زندگی زیادہ تھی جیسے صبح سے عصر تک اور مسلمانوں کی عمر کم جیسے عصر سے شام تک اور تمھاری مثل تھا
اے مسلمانو اور مثل یہود اور نصاری کی مگر جیسے مثل اوس مرد کی جسنے کام کروایا کارندوں سے سو کہا کہ جو میرا کام کرے صبح سے دوپہر تک
اوسکو ایک ایک قیراط ملیگا سو کام کیا یہود نے دوپہر تک ایک ایک قیراط پر پھر کہا اوس مرد نے کہ جو میرا کام کرے دوپہر سے عصر کی نماز تک
ایک ایک قیراط مزدوری ملیگی تو نصاری نے دوپہر سے عصر تک ایک ایک قیراط پر مزدوری کی پھر اوس مرد نے کہا جو میرا کام کرے عصر کی نماز سے شام تک
اوسکو دو دو قیراط مزدوری ملیگی جانو اے مسلمانو تم ہو کہ جو عصر سے شام تک کام کیا دو دو قیراط پر جان لو کہ تمھاری مزدوری
دونی ہے سو غصے ہوگئے یہود اور نصاری … اور کہنے لگے کہ ہم نے کام بہت کیا اور مزدوری ہمیں کم ملی … کہ کام تھوڑا
خدا فرماویگا کیا ہمنے تمپر کچھ ظلم کیا یعنی جو مزدوری ٹھہری تھی اوس میں کچھ کم دیا کہنے لگے کہ جو ٹھہرا تھا اوس میں کم نہیں دیا خدا فرماویگا سو یہ تو
یعنی دونی مزدوری دینا میرا فضل ہے جسکو چاہوں اوسکو دوں ف یعنی یہود اور نصاری کی عمریں بہت تھیں اور عبادت بہت
لیکن امت محمدی کو باوجود کم عمری اور قلت عبادت کے دونا ثواب دیا یہ خدا کا فضل ہے … اور یہی مطلب
مضمون انجیل میں بھی ہے چنانچہ متی کی انجیل باب ۲۰ آیت ا میں عیسی علیہ السلام نے فرمایا کہ ایک مالک نے صبح کے وقت ایک دینار پر مزدور ٹھہرائے
اور اپنے باغ میں بھیجے پھر چند ساعت کے بعد یعنی پانچ گھڑی اور سہ پہر اور دوپہر کے بعد مزدور ٹھہرائے مزدوری پر باغ میں بھیجے شام کو ہر ایک مزدور کو ایک
دینار دیا پہلوں نے شکوہ کیا کہ ہم دن بھر کے محنتی اور یہ تھوڑی دیر کے محنتی برابر ہوگئے مالک نے جواب دیا کہ کیا میں نے تمپر کچھ ظلم کیا جو تمھاری مزدوری
ٹھہری تھی سو تمنے پائی مجھکو اپنے مال میں اختیار ہے جتنا جسکو چاہوں دوں علی ہذا القیاس پہلے پچھلے ہو جاوینگے اور مقدم مؤخر ہوگئے تو بہت لوگ
ہیں لیکن مقبول اور برگزیدہ کم ہیں فقط اس انجیل کی تقریر سے صاف ثابت ہوا کہ امت محمدی امت موسوی اور عیسوی سے برگزیدہ ہے … فضل
اسواسطے کہ سب سے پچھلی امت ہے یہ خدا کا کرم ہے یہود اور نصاری کی نسبت اور فضل سے کیا تو ہی الہی ہزار ہزار شکر تیرے احسان کا کہ اپنے حبیب کی امت میں ہم کو
۴۹۷ کیا ق سهل بن سعد انّما الاعمال بالخواتيم بخاری اور مسلم میں سہل بن سعدؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ نہیں اعتبار
کاموں کا مگر خاتمے پر ف ایک شخص جہاد میں کافروں سے خوب لڑا حضرتؐ نے فرمایا کہ یہ شخص دوزخی ہے لوگوں کو تعجب ہوا آخر کو اوس شخص نے اپنے
۴۹۸ تئیں آپ ہلاک کیا تب حضرتؐ نے یہ حدیث فرمائی یعنی ابتدا کا کچھ اعتبار نہیں جب تک انجام بخیر نہو ه ابو هريرة انّما الامام جُنّة
يُقاتَل من ورائه ويُتّقى به فان امر بتقوى الله وعدل كان له بذلك اجر وان يأمر بغيره كان
عليه منه مسلم میں ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا نہیں ہے امام مگر جیسے ڈھال کہ اوسکی آڑ میں لڑا کرتے ہیں بچا …

بیان فضیلت امت محمدی کا اور بشارت انجیل کا

تقیہ ایضاً ترجمہ …

اوسکی سبب سے یعنی لڑائی سردار کی ہمت اور تدبیر سے فتح ہو اوسکی محافظت اور اطاعت لشکر کو ضرور ہے سو اگر سردار خدا کی پرہیزگاری کا حکم کرے
اور انصاف کرے تو اوسکے سبب سے اوسکو ثواب ملیگا اور اگر اسکے سوا حکم کریگا یعنی خلاف شرع تو اوسکے سبب اوس پر عذاب ہوگا مق البراء بن ۴۹۹
عازب إنما الخالة أم بخاری اور مسلم مین براء بن عازب سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ خالہ تو ماں یعنی ماں کے برابر ہے ف
علی مرتضی اور جعفر طیار اور زید مین گفتگو ہوئی حضرت حمزہ کی بیٹی کی پرورش مین کہ اوسکے ماں باپ مرگئے تھے ہر ایک شخص چاہتا تھا کہ اوسکو
پالین حضرت نے پوچھا کہ اسکی خالہ کسکے نکاح مین ہے معلوم ہوا کہ جعفر کے نکاح مین ہے حضرت نے جعفر کو دلائی پھر یہ حدیث فرمائی علما نے اسی حدیث سے
نکالا ہے کہ اگر چھوٹے لڑکے کی ماں مرجائے تو اوسکی ماں کی رشتہ دار عورتین اوسکو پالین جیسے نانی خالہ ق أسامة بن زيد إنما الربا ۵۰۰
في النسيئة بخاری اور مسلم مین اسامہ بن زید سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ بیاج تو صرف وعدہ مین ہے ف بیاج نام ہے ایک
جنس کو اوسی جنس سے زیادہ لینے کا خواہ دست بدست ہو خواہ وعدہ سے اور اگر دو جنسین ہون تو اوس وقت بیاج یہ ہے زیادتی سو نہین اس حدیث سے ظاہر
معلوم ہوا کہ دست بدست مین تو بیاج نہین اور مطلب حدیث کا یہ ہے کہ جب دو جنس ہون جیسے چاندی کو سونے سے بیچے تو دست بدست
لینا بیاج نہین وعدہ مین بیاج ہے اور بعض علما اس حدیث کو منسوخ کہتے ہین والله اعلم خ عائشة إنما الرضاعة من المجاعة ۵۰۱
بخاری مین حضرت عائشہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ شیرخوارگی تو صرف بھوک سے ہے ف یعنی جس شیرخوارگی سے نکاح حرام
ہوتا ہے تو اوسکا اعتبار طفلی کی حالت مین ہے کہ بچے کی بھوک دودھ سے جاتی ہے اور اگر جوان آدمی عورت کا دودھ پیوے تو اوسکا اعتبار نہین وہ
نکاح کو نہین روکتا ہے ابو سعید إنما الماء من الماء هذا الحديث منسوخ مسلم مین ابو سعید سے روایت ہے کہ ۵۰۲
حضرت نے فرمایا کہ پانی تو صرف پانی نکلنے سے ہے یہ حدیث منسوخ ہے ف یعنی جب منی نکلی تب پانی سے غسل واجب ہوتا ہے اس حدیث کا حکم منسوخ
ہے چنانچہ دوسری حدیث مین آیا ہے کہ صرف دخول ہی سے غسل واجب ہے منی نکلی یا نہ نکلے ق جابر إنما المدينة كالكير تنفي خبثها ۵۰۳
وتنصع طيبها بخاری اور مسلم مین جابر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ مدینہ تو جیسے بھٹی ہے لوہار کی چھانٹ دیتی ہے میل کچیل کو اور
نکھار دیتی ہے ستھرے کو ف ایک گنوار مدینہ مین آیا مسلمان ہوا اور اوسکو تپ چڑھی تو مرتد ہوکر نکل گیا تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی
یعنی منافق اور بے ایمان مدینہ مین نہین رہ سکتا ایماندار اوسمین ٹھہرتا ہے ه رافع بن خديج إنما أنا بشر إذا أمرتكم بشيء ۵۰۴
من دينكم فخذوا به وإذا أمرتكم بشيء من رأيي فإنما أنا بشر مسلم مین رافع بن خدیج سے روایت ہے کہ
حضرت نے فرمایا کہ مین آخر آدمی ہون جب مین تم کو تمہارے دین کی بات کچھ بتلاؤن تو اوسکو پکڑ لیا کرو یعنی اوس پر عمل کیا کرو اور جب مین تم کو کچھ اپنی عقل سے
دنیا کی صلاح بتلاؤن تو مین بھی آخر آدمی ہی ہون ف جب حضرت مدینے مین آئے تو وہان کے لوگون کا دستور تھا کہ نر کھجور کا مادہ کھجور مین پیوند کیا کرتے تھے
حضرت نے اوسکو بیفائدہ جانکر منع کیا اوس سال کھجور نہ پیدا ہوئی تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی یعنی میری اطاعت تم دین کے کامون مین واجب ہے
دنیا کے کامون مین واجب نہین اسواسطے کہ مین بھی آدمی ہون دنیا کے کام مین اگر میری اٹکل مین کچھ چوک پڑے تو کیا عجب ہے دین ہی ہے جسمین عذاب ثواب کا ذکر ہے
اور آخرت کے نفع نقصان کا جسمین بیان ہو ق ابن مسعود إنما أنا بشر أنسى كما تنسون فإذا نسيت فذكروني ۵۰۵
بخاری اور مسلم مین عبداللہ بن مسعود سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ مین بھی آدمی ہی ہون بھول جاتا ہون جیسا تم بھول جاتے ہو تو جب مین بھی
بھول جاؤن تم مجھکو یاد دلا دیا کرو ف مصابیح مین عبداللہ بن مسعود سے پوری روایت یون ہے کہ حضرت نے ایکبار ظہر کی پانچ رکعتین پڑھین
اصحاب نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ کیا نماز زیادہ ہوگئی حضرت نے فرمایا کیا کہتے ہو اصحاب نے کہا کہ حضرت نے بجائے چار رکعت کے

تنصع طیبہا

فرمایا کہ اگر مین تجکو دیکھتا ہوتا کہ دیکھتا ہے تو تیری آنکھ مین چبھو دیتا پھر یہ حدیث فرمائی یعنی شرع مین جو حکم ہے گھر مین اندر آنے سے پہلے اجازت مانگنے کا تو
صرف اسواسطے ہے کہ آدمی کی نظر نامحرم پر نہ پڑے اور جب تو نے جھانکا تو اذن مانگنے کا کیا فائدہ ہوا معلوم ہوا کہ بیگانے گھر مین جھانکنا سخت حرام ہے
511 ق اَبُوْ هُرَيْرَةَ اِنَّمَا جُعِلَ الْاِمَامُ لِيُؤْتَمَّ بِهٖ فَلَا تَخْتَلِفُوْا عَلَيْهِ بخاری اور مسلم مین ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا
کہ امام تو اسی واسطے مقرر ہوا ہے کہ اوسکی پیروی کیجیے سو امام کے خلاف نکرو یعنی جو امام کرے سو مقتدی بھی کرین ف اس مین اختلاف ہے
کہ اگر امام بیٹھے عذر سے نماز پڑھاتا ہے تو مقتدی کیا کرین امام احمد کے نزدیک جب اس حدیث کے تو مقتدی بھی امام کے ساتھ بیٹھکر نماز پڑھین اور
امام مالک کے نزدیک بیٹھکر نماز مین امامت کرنا درست نہین اور امام اعظم اور امام شافعی کے نزدیک اگر امام عذر سے بیٹھا ہو تو مقتدی کھڑے
ہوکر نماز پڑھین چنانچہ حضرتؐ نے آخر عمر مین بیٹھکر امامت کی اور اصحاب نے پیچھے کھڑے ہوکر اقتدا کی تو حضرتؐ کے پچھلے فعل سے یہ حدیث قولی
512 منسوخ ہوئی ق اِبْنُ عَبَّاسٍ اِنَّمَا حُرِّمَ مِنَ الْمَيْتَةِ اَكْلُهَا بخاری مین عبداللہ بن عباسؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا
کہ مردے کا تو صرف کھانا ہی حرام ہے ف حضرتؐ نے ایک مردہ بکری دیکھی کہ پھینک دی ہے فرمایا کہ اسکی کھال کیون نہ کھینچ لی اور مصالح سے
کیون نہ پاک کر لی کہ تمھارے کام آتی لوگون نے کہا کہ یہ تو مردہ ہے تب حضرتؐ نے یہ حدیث فرمائی یعنی مردے کا کھانا البتہ حرام ہے کھال لینا تو منع نہین
513 اس حدیث سے معلوم ہوا کہ مردے کی ہڈی اور دانت اور بال اور سینگ اور پر اور کھال لینا درست ہے خ اَبُوْ هُرَيْرَةَ اِنَّمَا سُمِّيَ
الْخَضِرُ لِاَنَّهٗ جَلَسَ عَلٰى فَرْوَةٍ بَيْضَاءَ فَاهْتَزَّتْ تَحْتَهٗ خَضْرَاءَ بخاری مین ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ خضر کا نام
اسواسطے خضر مشہور ہوا کہ صاف چٹی زمین پر اونکے بیٹھنے سے نیچے سرسبز ہوگئی ف خضر کا نام ایلیا ہے خضر کہتے ہین سرسبز کو جیسے اونکی برکت
514 زمین سرسبز ہوگئی تب خضر مشہور ہوگئے یعنی ہریالے ق عَمَّارُ بْنُ يَاسِرٍ اِنَّمَا كَانَ يَكْفِيْكَ اَنْ تَقُوْلَ بِيَدَيْكَ هٰكَذَا
ثُمَّ ضَرَبَ بِيَدَيْهِ الْاَرْضَ ضَرْبَةً وَاحِدَةً ثُمَّ مَسَحَ الشِّمَالَ عَلَى الْيَمِيْنِ وَظَاهِرَ كَفَّيْهِ وَوَجْهَهٗ وَفِيْ رِوَايَةٍ ثُمَّ
ضَرَبَ بِيَدَيْهِ اِلَى الْاَرْضِ فَنَفَضَ يَدَيْهِ فَمَسَحَ وَجْهَهٗ وَكَفَّيْهِ متفق علیہ بخاری اور مسلم مین عمارؓ سے
روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ تجکو تو بس یہی کفایت کرتا تھا کہ تو اشارہ کرتا اپنے دونون ہاتھون سے اس طرح پھر حضرتؐ نے اپنے دونون ہاتھ
زمین پر ایکبار مارے پھر ملا بائین ہاتھ کو داہنے ہاتھ پر اور ظاہر دونون اپنی ہتھیلیون پر اور اپنے مونھ پر اور دوسری روایت یون ہے کہ پھر
دونون ہاتھ زمین پر مارے پھر اپنے ہاتھ جھاڑے پھر اوس سے ملا اپنے مونھ اور دونون ہتھیلیون کو یہ حضرتؐ نے عمار سے فرمایا ف روایت ہے عمار سے
کہ حضرتؐ نے مجکو کسی کام کو بھیجا اور مجکو نہانے کی حاجت ہوئی اور مین نے پانی نہ پایا تو مین زمین پر لوٹا جیسے جانور لوٹتا ہے یعنی یہ سمجھے کہ جیسے غسل مین پانی
سب جگہہ پونہچانا ضرور ہے ویسے ہی مٹی بھی ضرور ہوگی عمار کہتے ہین کہ یہ قصہ مین نے حضرتؐ سے عرض کیا تب حضرتؐ نے یہ حدیث فرمائی اس حدیث سے
معلوم ہوا کہ تیمم وضو اور غسل دونون کا بدلا ہے جب پانی نہ ہو یا بیمار ہو اور امام احمد کے مذہب مین تیمم ایک ضرب ہے اور یہی حدیث اونکی دلیل ہے اور امام اعظم اور
امام شافعی اور امام مالک کے مذہب مین تیمم مین دو ضربے ہین اور اونکی دلیل اور حدیثین ہین چنانچہ طبرانی اور دارقطنی اور حاکم نے جابرؓ سے روایت کی
کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ تیمم دو ضربے ہین ایک ضربہ مونھ کو اور دوسرا ضربہ ہاتھون کو کہنیون تک اور سنن ابی داؤد مین عمار سے اسی طرح کی روایت ہے
515 حاکم نے کہا کہ یہ حدیث صحیح ہے لیکن بخاری اور مسلم مین نہین باقی اسکی تفصیل صراط مستقیم سفر السعادت کی شرح مین مذکور ہے ق اِبْنُ
عَبَّاسٍ اِنَّمَا مَثَلُ هٰذَا مَثَلُ الَّذِيْ يُصَلِّيْ وَهُوَ مَكْتُوْفٌ يَعْنِي الَّذِيْ يُصَلِّيْ وَرَأْسُهٗ مَعْقُوْصٌ مسلم مین عبداللہ
بن عباسؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ اسکی تو مثل یعنی جو اپنے سر کے بالون کا جوڑا باندھکر نماز پڑھے جیسے مثل اوس آدمی کی ہے جو مشکین بندھا ہوا نماز پڑھے

بقیہ ۵۱۵ ف یا اون کو چھوڑا یا تھکر نماز پڑھنا وغیرہ مکروہ ہے لیکن سلف صالحین کے زمانہ میں بھی سجدہ کرنے اور ... إنما مثلي
وَمَثَلُ أُمَّتِي كَمَثَلِ رَجُلٍ اسْتَوْقَدَ نَارًا فَجَعَلَتِ الدَّوَابُّ وَالْفَرَاشُ يَقَعْنَ فِيهِ وَأَنَا آخِذٌ بِحُجَزِكُمْ وَأَنْتُمْ
تَقَحَّمُونَ فِيهِ مسلم مین ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ میری مثل اور میری امت کی مثل جیسے مثل اوس کی جسنے آگ جلائی پھر اوسپر
کیڑے اور پتنگے گرنے لگے اور مین پکڑے ہوں تمھاری کمر کو اور تم گرتے ہو اوسمین دھڑا دھڑ جیسے کیڑے پتنگے ف یعنی لوگ جس
گناہ مین بے تامل گرتے ہین جیسے آگ مین کیڑے پتنگے خوشی سے گرتے ہین اور جلتے ہین اور حضرت کمال شفقت سے اون نادانون کو بہت
۵۱۷ روکتے ہین جیسے کوئی کسی کی کمر پکڑ کے روکے پر افسوس کہ نادان سمجھتے نہین رکتے ف ابو ہریرہ إِنَّمَا هٰذَا مِنْ إِخْوَانِ الْكُهَّانِ
قَالَهُ لِحَمَلِ بْنِ مَالِكِ بْنِ النَّابِغَةِ بخاری مین ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے حمل بن مالک بن نابغہ کو فرمایا کہ یہ کاہنون
کے بھائیون سے ہے ف ایک عورت نے دوسری عورت کو پتھر مارا اسکے پیٹ کا بچہ گر پڑا حضرت نے اوسکے عوض مین ایک غلام دلایا
تو حمل بن مالک نے تک جوڑ کے یون کہا كَيْفَ أَغْرَمُ مَنْ لَا شَرِبَ وَلَا أَكَلَ وَلَا نَطَقَ وَلَا اسْتَهَلَّ فَمِثْلُ ذٰلِكَ يُطَلُّ یعنی کیون جرمانہ دیجیے اوسکا جسنے
نہ پیا نہ کھایا نہ بولا نہ چلایا ایسی کا بدلا لانا تو بیشک لایا تب حضرت نے اوسکے حق مین یہ حدیث فرمائی کاہن عرب مین لوگ تھے جو غیب کی باتین
جنون سے سیکھ کر بتلاتے تھے ایک سچی بات مین سو جھوٹ ملا کر سجع یعنی تک جوڑ کے نادانون کو بہکاتے تھے سو حضرت نے فرمایا کہ یہ شخص بھی
واہی تباہی بات کو تک بندی سے کاہنون کی طرح سے کہتا ہے یہ بھی انھین مین داخل ہے اسیطرح ہندوستان مین بھی واہی تباہی خلاف شرع باتین
نادانون کے بہکانے کے واسطے بعضے بیدین تک بندی کرتے ہین جیسا کسی مردود نے یون کہا ہے معاذ اللہ کہ خدا کے اچار بیٹھے بھنگ روزہ
نماز روزہ کسینے بھنگ روزہ لیا کسینے نماز روزہ اسی طرح اور بہتری خرافاتین جاہلون مین مشہور ہین یہ لوگ بھی کاہنون مین داخل ہین اور
۵۱۸ خدا اور رسول کے دشمن ہین عبد اللہ بن عمرو إِنَّمَا هَلَكَ مَنْ كَانَ قَبْلَكُمْ بِاخْتِلَافِهِمْ فِي الْكِتَابِ
مسلم مین عبد اللہ بن عمرو سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ جو لوگ تم سے اگلے تھے صرف کتاب الہی مین اختلاف کرنے سے برباد ہوئے ف
عبد اللہ بن عمرو سے روایت ہے کہ دو مرد مسجد مین ایک قرآن کی آیت مین اختلاف کرتے تھے حضرت اونکی گفتگو سنکر غصہ ہوئے پھر یہ حدیث فرمائی
مطلب یہ کہ جب آیت کی قرات دو طرح پر ثابت ہوئی تو آپس مین اختلاف نکرے یہ نہین کہ ایک کو تو مانے اور دوسری قرات کا انکار کرے
۵۱۹ بلکہ دونون کو مانے ف زینب بنت جحش إِنَّمَا هِيَ أَرْبَعَةُ أَشْهُرٍ وَعَشْرٌ وَقَدْ كَانَتْ إِحْدَاكُنَّ
فِي الْجَاهِلِيَّةِ تَرْمِي بِالْبَعْرَةِ عَلٰى رَأْسِ الْحَوْلِ بخاری و مسلم مین زینب بنت جحش سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ بیوہ عورت کی
خاوند مرنے کے بعد تو چار مہینے اور دس ہی دن کی تو عدت ہے اور کفر کے وقت تم عورتون مین ہر ایک مینگنی پھینکتی تھی برس دن کے
بعد ف مصابیح مین روایت ہے کہ حضرت سے ایک عورت نے کہا کہ میری بیٹی کا خاوند مرگیا ہے سو وہ عدت مین بیٹھی ہے اور اوسکی آنکھ دکھتی ہے
مین اوسکی آنکھ مین سرمہ لگاؤن حضرت نے منع کیا پھر یہ حدیث فرمائی کفر کے زمانے مین دستور تھا کہ جب خاوند مرتا تو عورت تنگ مکان مین عدت بیٹھتی اور
برے کپڑے پہنتی سرمہ اور خوشبو نہ لگاتی جب ایک برس گذر جاتا تو ایک بکری یا چڑیا کو شرمگاہ سے ملکر چھوڑتی اور مینگنیان سر پر پشت پر پھینکتی تب
عدت سے باہر آتی شرع مین یہ مصیبت موقوف ہوئی چار مہینے دس دن کی عدت ٹھہری کہ اتنے دن خاوند کے گھر مین رہے اور کچھ سنگار نکرے سو حضرت نے
۵۲۰ فرمایا کہ اسلام مین ان کی مصیبت کتنی آسانی ہوئی سو یہ بھی تم سے نہین ہو سکتا حفصة إِنَّمَا يَخْرُجُ مِنْ غَضْبَةٍ يَغْضَبُهَا
يَعْنِي الدَّجَّالَ مسلم مین حفصہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ دجال نکلے گا غصہ سے کہ غصہ کیا کریگا ف حضرت کے وقت مین

لا طيرة ولا غول بخاری اور مسلم میں جابر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ ایک کی بیماری دوسرے کو نہیں لگ جاتی اور شگون بد لینا
کچھ حقیقت نہیں اور بھوت بھی حضرت نے کہا کہ نہیں ف کفار عرب کو اعتقاد تھا کہ بیماری کو عادت ہے کہ جو ویسے مرد آدمی کو لگ جاتی ہے
سو فرمایا کہ یہ غلط بات ہے اور گمان تھا کہ جنگل میں بھوت رنگ برنگ شکلیں بناتے ہیں اور لوگوں کو راہ سے بہکاتے ہیں اور ضرر رسانی کے مالک ہیں
سو فرمایا حضرت نے کہ یہ بھی بات غلط ہے بدون خدا کے سیکھے کوئی کچھ نہیں کر سکتا تمام جہان کا مالک خدا کو کیوں بھولتے ہو اور ادھر ادھر بھٹکاتے ہو
دوسری حدیث میں آیا ہے کہ جب جنگل میں تمکو بھوت نظر پڑیں تو تم اذان کہا کرو کچھ ضرر نہ ہوگا ق ابو هريرة لا فرع ولا عتيرة ٦٣٤
بخاری اور مسلم میں ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ نہیں درست اونٹنی کے پہلے بچے کو بتوں کے واسطے ذبح کرنا اور رجب کے مہینے میں بتوں کی
قربانی کرنا ف کفار عرب میں دستور تھا کہ جب اونٹنی کا پہلا بچہ ہوتا تو اسکو ذبح کرکے اوسکا خون بتوں پر چھڑکتے اور ماہ رجب
کے واسطے اول عشرہ کے اندر قربانی کرتے سو حضرت نے دونوں کو حرام کیا ق ابن عباس لا مال لك ان كنت صدقت ٦٣٥
عليها فهو بما استحللت من فرجها وان كنت كذبت عليها فهو ابعد لك منها قاله لرجل
من الانصار لاعن عن امرأته فقال يا رسول الله مالي بخاری اور مسلم میں عبد اللہ بن عباس سے روایت ہے کہ
حضرت نے فرمایا کہ تجکو مال نہ ملے گا اگر تو نے اپنی جورو کی بدکاری کا سچ دعوی کیا تھا تو جو تو نے اوس عورت سے صحبت داری کی اوسکے بدلے میں لگ گیا
اور اگر تو نے اوس پر جھوٹھ باندھا تھا تو تجکو اوس مال کا پھیر لینا زیادہ تر بعید ہے حضرت نے اوس انصاری مرد سے کہا جسنے بیگواہ اپنی جورو کو عیب لگایا
جھوٹے پر بدنام کرکے چھوڑا پھر حضرت سے کہا کہ یا رسول اللہ میرا مال جو دیا ہو دلوا دیجیے ق ابو بكر وعمر وعلي وعائشة لا نورث ٦٣٦
ما تركناه صدقة بخاری اور مسلم میں ابو بکر صدیق اور عمر فاروق اور علی مرتضی اور حضرت عائشہ سے روایت ہے کہ حضرت نے
فرمایا کہ ہم پیغمبر لوگ میراث نہیں چھوڑتے ہمارا کوئی وارث نہیں جو ہم نے چھوڑا وہ خدا کی راہ میں صدقہ ہے ف بخاری میں حضرت
عائشہ سے روایت ہے کہ حضرت فاطمہ علیہا السلام نے ابی بکر صدیق پاس کسیکو بھیجا اپنے باپ کا حصہ مانگنے کو جو مدینے اور خیبر میں زمین تھی تب
صدیق نے کہا کہ حضرت نے فرمایا کہ ہمارے مال میں میراث نہیں جو ہم چھوڑیں سو صدقہ ہے خدا کی راہ میں اور البتہ محمد کی آل یعنی بیبیاں اور اولاد
اس مال سے بقدر کھانے کے پاویں گے اور صدیق نے کہا کہ جو حضرت اس مال میں کرتے تھے وہی میں بھی کروں گا میری طرف سے کچھ کمی بیشی نہیں
ہوگی اس حدیث کا مضمون کئی بار اس کتاب میں مذکور ہو چکا ہے خلاصہ مطلب یہی ہے کہ اول حضرت فاطمہ علیہا السلام کو معلوم نہ تھا
کہ پیغمبر کے مال میں وراثت نہیں ہوتی اسی سبب سے مانگا تھا جب معلوم ہوا تو چپ رہیں اور اس حدیث کو صرف صدیق ہی نے روایت نہیں کی
جو کوئی بد اعتقاد طعنہ کرے بلکہ علی مرتضی بھی اسکے راوی ہیں غرض ایماندار کو اتنا کفایت کرتا ہے اور بدگمانی کی تو پیغمبر پاس بھی دوا نہیں
ق عبد الله بن هشام لا والذي نفسي بيده حتى اكون احب اليك من نفسك قاله ٦٣٧
لعمر فقال عمر فانه الآن والله لانت احب الي من نفسي فقال الآن يا عمر بخاری میں عبد اللہ بن ہشام سے
روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ قسم کھاتا ہوں اوس ذات پاک کی جسکے ہاتھ میں میری جان ہے کہ تیرا ایمان نہیں ہونے کا یہاں تک کہ
میں تیرے نزدیک تیری جان سے بھی زیادہ پیارا ہو جاؤں یہ حضرت نے عمر فاروق سے فرمایا پھر عمر فاروق نے کہا کہ قسم خدا کی اب تو
آپ یا رسول اللہ میرے نزدیک میری جان سے بھی زیادہ پیارے ہو گئے تب حضرت نے فرمایا کہ اے عمر اب تیرا ایمان پکا ہوا ف عبد اللہ بن ہشام
سے روایت ہے کہ ہم حضرت کے ساتھ تھے اور حضرت عمر فاروق کا ہاتھ پکڑے تھے عمر فاروق نے کہا یا رسول سوا اپنی جان کے میں ہر چیز سے

نماز افضل وقت پڑھنا ہے یہ نہیں کہ قصد کیا کہ کتاب پڑھتا ہوں اب پڑھتا ہوں پھر دیر کیے کہ وہ وقت یا تنگ ہو گیا اور بے وقت نماز پڑھے

651 ق اَبُوْهُرَيْرَةَ لَا يَتَقَدَّمَنَّ اَحَدُكُمْ رَمَضَانَ بِصَوْمِ يَوْمٍ اَوْ يَوْمَيْنِ اِلَّا اَنْ يَكُوْنَ رَجُلٌ كَانَ يَصُوْمُ صَوْمًا فَلْيَصُمْهُ بخاری اور مسلم میں ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا نہ پیشوائی کرے کوئی رمضان کی ایک دن یا دو دن کا روزہ رکھ کر مگر وہ جو اپنی عادت کوئی روزہ رکھا کیا کرتا ہو سو وہ روزہ رکھے اوسکا اقتضا یعنی جیسے کہ پیر یا سنیچر یا جمعرات کے روزے کی عادت ہو اور وہ دن رمضان سے متصل پڑے تو اوسکو روزہ رکھنا درست ہے لیکن بہ نیت رمضان کی پیشوائی کی

652 ایک دو دن روزہ رکھنا درست نہیں ق اَنَسٌ لَا يَتَمَنَّيَنَّ اَحَدُكُمُ الْمَوْتَ لِضُرٍّ نَزَلَ بِهٖ بخاری اور مسلم میں انسؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ کوئی موت کی آرزو نہ کیا کرے کسی رنج اور تکلیف سے جو اوسپر آ پہونچے اور حدیث میں اتنا مطلب اور باقی ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ اگر آرزو کرنا ضرور ہو تو یون کہے کہ الٰہی زندہ رکھ مجھکو جب تک زندگی بہتر ہو حق میں میرے اور موت دے مجھکو جب بہتر ہو حق میں میرے ف موت کی آرزو رنج دنیا کے سبب سے اس واسطے منع فرمائی کہ دلیل ہے بے صبری کی اور ناامیدی کی اور اگر فساد اور فتنے سے دین میں خلل پڑتا ہو تو موت کی آرزو کرنا درست ہے

653 ق عُثْمَانُ لَا يَتَوَضَّاُ رَجُلٌ فَيُحْسِنُ الْوُضُوْءَ فَيُصَلِّيْ صَلٰوةً اِلَّا غَفَرَ اللّٰهُ لَهٗ مَا بَيْنَهٗ وَبَيْنَ الصَّلٰوةِ الَّتِيْ تَلِيْهَا بخاری اور مسلم میں حضرت عثمانؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ جو مرد وضو کرے اچھی طرح وضو کرے یعنی تین تین بار سب جگہ خوب پانی پہونچا دے پھر نماز پڑھے کوئی تو خدا اوسکے گناہ کو معاف کریگا جو وقت کہ اوسکے پچھلی نماز تک ف یہ بشارت ہے تحیۃ الوضو نماز کی ق اَبُوْهُرَيْرَةَ لَا يَجْتَمِعُ كَافِرٌ وَقَاتِلُهٗ فِي النَّارِ اَبَدًا مسلم میں ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ جمع نہوگا کافر اور اوسکا قتل کرنے والا مسلمان دوزخ میں ہمیشہ ف یعنی جس مسلمان نے کافر کو جہاد میں مارا وہ ضرور دوزخ سے بچا ق اَبُوْهُرَيْرَةَ لَا يَجْزِيْ وَلَدٌ وَالِدَهٗ اِلَّا اَنْ يَّجِدَهٗ مَمْلُوْكًا فَيَشْتَرِيَهٗ فَيُعْتِقَهٗ مسلم میں ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ کام نہیں آتا بیٹا باپ کے مگر جب باپ کو کسیکا غلام پاوے تو اوسکو مول لیکر پھر آزاد کرے ف امام اعظمؒ کے نزدیک اسی طرح جب محرم برادری والے کا کوئی شخص مالک ہو مول لیکر یا غنیمت کے حصے سے سو برادری والا آزاد ہو جاتا ہے

656 ق اَبُوْبُرْدَةَ بْنُ نِيَارٍ لَا يُجْلَدُ اَحَدٌ فَوْقَ عَشْرِ جَلَدَاتٍ اِلَّا فِيْ حَدٍّ مِّنْ حُدُوْدِ اللّٰهِ بخاری اور مسلم میں ابو بردہؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ کوئی کوڑا مارے دس کوڑے سے زیادہ مگر کسی حد میں خدا کی حدوں سے ف حد وہ ہے جو سزا خدا نے مقرر کی جیسے کنوارے حرام کار پر سو کوڑے اور تعزیر وہ ہے جو کسی قصور پر حاکم مارے مصلحت جان کر سو فرمایا کہ تعزیر کرنا دس کوڑے سے زیادہ نہیں درست اور یہی مذہب ہے امام احمدؒ کا اور امام اعظمؒ اور امام شافعیؒ کے نزدیک انتالیس کوڑے تک تعزیر میں مارنا درست ہے اسواسطے کہ تعزیر حد کے واسطے مقرر ہوئی ہے سو حضرتؐ کے زمانے میں ایمان اور حیا

657 غالب تھی تو اوس وقت میں دس کوڑے کفایت کرتے تھے اور اس وقت میں کہ شرم کم ہے تو زیادہ تعزیر مناسب ہے ق اَبُوْهُرَيْرَةَ لَا يُجْمَعُ بَيْنَ الْمَرْاَةِ وَعَمَّتِهَا وَبَيْنَ الْمَرْاَةِ وَخَالَتِهَا بخاری اور مسلم میں ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ نکاح میں

658 ایک عورت کو اور اوسکی پھوپھی کو ساتھ ہی جمع کرنا نچاہیے اور نہ بھانجی اور خالہ کو جمع کرنا چاہیے ق اَبُوْبَكْرٍ لَا يُجْمَعُ بَيْنَ مُتَفَرِّقٍ وَّلَا يُفَرَّقُ بَيْنَ مُجْتَمِعٍ خَشْيَةَ الصَّدَقَةِ بخاری میں ابو بکر صدیقؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ نہ ملاوے جدا جدا جانوروں کو اور نہ جدا کرے ملے جانوروں کو زکوۃ کے ڈر سے ف یعنی جیسے چالیس بکری سے ایک سو بیس تک کی

يَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَنِّيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ اِلَّا بِاِحْدٰى ثَلٰثٍ اَلثَّيِّبُ الزَّانِيْ وَالنَّفْسُ بِالنَّفْسِ وَالتَّارِكُ
لِدِيْنِهِ الْمُفَارِقُ لِلْجَمَاعَةِ بخاری اور مسلم میں عبد اللہ بن مسعودؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا نہیں حلال ہے خون کسی مسلمان کا
جو گواہی دیتا ہو اسکی کہ نہیں کوئی پوجنے کے لائق سوائے خدا کی اور اسکی کہ میں پیغمبر ہوں خدا کا مگر تین صورت سے ایک تو نکاحی مرد یا نکاحی عورت
ہو زنا اور حرام کاری کرے دوسرے جان بدلے جان کے تیسرے مرتد جسنے اپنا اسلام کا دین چھوڑا اسلمانوں کے گروہ سے علیحدہ ہوا ف یعنی
٦٦٥ مسلمان کا قتل تین صورت سے ہی ایک تو حرام کار نکاح والا مرد دوسرے خون کے بدلے خون تیسرے مرتد جسنے اسلام کا دین چھوڑا ح جابرؓ لَا يَحِلُّ
لِاَحَدِكُمْ اَنْ يَّحْمِلَ السِّلَاحَ بِمَكَّةَ مسلم میں جابرؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ نہیں حلال ہے تم میں کسیکو کہ ہتیار اوٹھاوے مکے میں
قتل کے واسطے ف عبد اللہ بن عباسؓ سے روایت ہے کہ حضرت بڑے غمخوار اور نہایت رحیم اور کریم تھے اور باوجودیکہ کافروں سے حضرتؐ نے
بڑی بڑی تکلیفیں اوٹھائیں لیکن جب حضرتؐ نے مکہ فتح کیا تو اون کافروں سے پوچھا کہ اب تم ہمارے حق میں کیا گمان کرتے ہو اور کیا ہم کو کہتے ہو اون
لوگوں نے کہا کہ ہم بہتر گمان کرتے ہیں اور بہتر کہتے ہیں تو سردار بھائی کرم والا اور کریم کا بیٹا اب تیرا قابو ہے جو چاہے سو کر تب حضرتؐ نے فرمایا کہ میں بھی
٦٦٦ وہی کہتا ہوں جو میرے یوسف بھائی نے اپنے بھائیوں سے کہا تھا کہ لَا تَثْرِيْبَ عَلَيْكُمُ الْيَوْمَ یعنی آج تم پر کچھ الزام نہیں اور گلہ شکوہ نہیں
پھر اون سبھوں کو معاف کیا اور اصحاب سے یہ حدیث فرمائی ف ابو ہریرہؓ لَا يَحِلُّ لِامْرَاَةٍ تُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ
اَنْ تُسَافِرَ مَسِيْرَةَ يَوْمٍ وَّلَيْلَةٍ وَّلَيْسَ مَعَهَا حُرْمَةٌ وَيُرْوٰى اِلَّا مَعَ ذِيْ مَحْرَمٍ عَلَيْهَا بخاری اور مسلم میں
ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ حلال نہیں ہے عورت کو جو مانتی ہو اللہ کو اور قیامت کو یہ کہ سفر کرے ایک رات دن کی
منزل یا زیادہ اور اوسکے ساتھ اوسکا کوئی محرم نہو ہے اور ایک روایت میں یوں ہے کہ عورت کو سفر نہیں درست مگر محرم کے ساتھ ف
اور عورت کا محرم وہ مرد ہی جسکے ساتھ اوس عورت کا کبھی نکاح درست نہو جیسے باپ بھائی چچا بھتیجا بھانجا بیٹا نواسہ پوتا عورت کو
سفر کرنا بغیر اپنے خاوند یا محرم کے حرام ہے درست نہیں اسواسطے کہ اسمیں خرابیاں ہیں بہت فساد ہیں ف ام سلمہؓ لَا يَحِلُّ لِامْرَاَةٍ
مُسْلِمَةٍ تُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ اَنْ تُحِدَّ فَوْقَ ثَلٰثَةِ اَيَّامٍ اِلَّا عَلٰى زَوْجِهَا اَرْبَعَةَ اَشْهُرٍ وَّعَشْرًا
بخاری اور مسلم میں ام سلمہؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ حلال نہیں اوس عورت مسلمان کو جو خدا کو اور قیامت کو مانتی ہو کہ تین دن سے زیادہ کسی کے
غم میں سوگ کرے اور اپنا سنگار چھوڑ دے مگر اپنے خاوند کی موت پر چار مہینے دس دن سوگ کرنا اور سنگار چھوڑنا فرض ہے ف یعنی کسی عزیز کے
غم اور ماتم میں تین روز سے زیادہ سوگ کرنا عورت کو حلال نہیں مگر خاوند کے ماتم میں چار مہینے دس دن سوگ فرض ہے نہ کم کرے اس سے
٦٦٨ نہ زیادہ اور برس دن خاوند کے غم میں بیوہ نشینی کرنا جیسے کہ ہندوستان میں اکثر رواج ہے یا محرم میں غم امام کا سوگ کرنا اور کالے کپڑے پہننا
اس حدیث سے معلوم ہوا کہ حلال نہیں حرام ہے ف سعد بن ابی وقاص لَا يَحِلُّ لِامْرِئٍ اَنْ يَّهْجُرَ اَخَاهُ
فَوْقَ ثَلٰثٍ بخاری اور مسلم میں سعد بن ابی وقاصؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ حلال نہیں کسی مرد کو اپنے بھائی مسلمان کی ملاقات
چھوڑنا تین رات سے زیادہ ف یعنی اگر معاملہ دنیا میں کسی مسلمان سے رنج ہو جاوے تو تین روز تک ترک ملاقات درست ہے کہ جس
دن تک رنج رکھنا اور ملاقات اور سلام کلام چھوڑنا حلال نہیں اور اگر دین کے سبب سے رنج ہو تو تین دن سے زیادہ بھی چھوڑنا درست ہے
چنانچہ حضرتؐ پچاس دن جہاد کے پیچھے رہ جانے والوں سے [illegible] اپ کے بیٹے سے نہ بولے اور خاوند [illegible]
٦٦٩ زیادہ بھی درست ہے ف ابو ہریرہؓ لَا يَخْطُبُ اَحَدُكُمْ عَلٰى خِطْبَةِ اَخِيْهِ بخاری اور مسلم میں ابو ہریرہؓ سے روایت ہے

ف عدم جواز قتل مسلم مگر بسہ صورت

ف بیان حلم آنحضرتؐ باوجود قدرت انتقام

٦٦٧ عدم جواز سفر عورت تنہا بلا محرم

ف عدم جواز سوگ زیادہ از سہ روز

ف عدم جواز ترک ملاقات زیادہ از سہ روز

حضرت نے فرمایا کہ تنگی ہے جسے تم چاہتے کوئی اپنے بھائی مسلمان کی منگنی پر ف یعنی جب ایک مسلمان کی کسی جگہ شادی کی نسبت
ٹھہر گئی ہو تو دوسرے کو پیغام دینا منع ہے اسمیں دوسرے مسلمان کی حق تلفی ہے اور اگر ابھی بات نہیں ٹھہری تو پیغام دینا منع نہیں
٦٧٠ عن ابی ہریرۃ لا یدخل احد الجنۃ الا اری مقعدہ من النار لو اساء لیزداد شکرا ولا یدخل
النار احد الا اری مقعدہ من الجنۃ لو احسن لیکون علیہ حسرۃ بخاری میں ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے
فرمایا کہ کوئی داخل ہوگا بہشت میں کوئی مگر اوسکو دکھایا جاویگا اوسکی دوزخ کا مکان اگر وہ برائی کرتا تاکہ زیادہ شکر کرے اور نہ داخل ہوگا کوئی
دوزخ میں مگر دکھایا جاویگا اوسکو اوسکا بہشت میں الامکان اگر وہ نیکی کرتا تاکہ اوسکو افسوس ہو ف یعنی بہشتی کو دوزخ دکھلاوینگے کہ
اگر تو برائی کرتا تو دوزخ کے فلانے مقام میں رہتا تو وہ زیادہ تر شکر ادا کریگا کہ خدا نے اپنے کرم سے مجکو اوسی بلا سے بچایا اور دوزخی کو بہشت دکھلاوینگے
٦٧١ کہ اگر تو نیکی کرتا تو فلانے مقام میں رہتا تو اوسکو افسوس پر افسوس ہوگا عن جابر لا یدخل احدا منکم عملہ الجنۃ ولا یجیرہ
من النار ولا انا الا برحمۃ اللہ مسلم میں جابر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ تم میں سے کسیکو اوسکا عمل بہشت میں نہیں لیجاویگا
اور نہ اوسکو دوزخ سے بچاویگا اور نہ میرا عمل مجکو بہشت میں لیجاویگا اور دوزخ سے بچاویگا یہ فقط خدا کی رحمت اور کرم کرے ف
اس حدیث کا یہ مطلب نہیں کہ نیک کام کچھ کام نہ آویگا جیسا بعضے بیدین سمجھتے ہیں اسواسطے کہ قرآن میں ہے کہ خدا نیکوں کے ثواب بہشت کو
ضائع نہ کریگا بلکہ یہ مطلب ہے کہ آدمی اپنے نیک کام پر گھمنڈ نکرے اسواسطے کہ نیک کام خالص نیت سے بدون خدا کی توفیق دیے نہیں ہوتا تو نیک کام
میں بھی اصل خدا کی رحمت ٹھہری یعنی اصل سبب بہشت میں جانیکا اور دوزخ سے بچنے کا خدا کی رحمت ہے اور نیک عمل اوسکی نشانی ہے
٦٧٢ عن انس لا یدخل الجنۃ عبد لا یامن جارہ بوائقہ مسلم میں انس سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ بہشت میں وہ
بندہ نجاویگا جسکا ہمسایہ اور پڑوسی اوسکی بدی اور ظلم سے امن نپاوے ف ہمسایہ کو رنج دینا ایسا حرام ہے کہ بہشت سے محروم
٦٧٣ رکھتا ہے عن جبیر بن مطعم لا یدخل الجنۃ قاطع بخاری اور مسلم میں جبیر بن مطعم سے روایت ہے کہ حضرت نے
٦٧٤ فرمایا کہ بہشت میں نجاویگا برادری کا توڑنیوالا یعنی جو برادروں سے احسان و سلوک نکرے عن حذیفۃ لا یدخل الجنۃ
قتات بخاری اور مسلم میں حذیفہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ چغلخور بہشت میں نجاویگا ف یعنی جو فساد کرانے
٦٧٥ کیواسطے ادھر کی بات ادھر کہے وہ بہشت سے محروم ہے کہ شیطان کی خو اوسنے اختیار کی عن ابن مسعود لا یدخل الجنۃ
من کان فی قلبہ مثقال ذرۃ من کبر فقال رجل ان الرجل یحب ان یکون ثوبہ حسنا ونعلہ
حسنۃ قال ان اللہ جمیل یحب الجمال الکبر بطر الحق وغمط الناس مسلم میں عبداللہ بن مسعود سے روایت ہے
کہ حضرت نے فرمایا کہ نہ داخل ہوگا بہشت میں جسکے دل میں ایک ذرہ برابر بھی غرور اور گھمنڈ ہوگا سو ایک مرد نے کہا کہ البتہ ہر مرد دوست رکھتا ہے
یہ کہ اوسکا کپڑا اچھا ہووے اور اوسکا جوتا اچھا ہو حضرت نے فرمایا کہ تحقیق خدا جمیل ہے یعنی نیک صفت ہے جمال و ستھرائی کو دوست رکھتا ہے
یعنی اچھی پوشاک خدا کو پسند ہے غرور نہیں بلکہ گھمنڈ اور غرور حق کو باطل کرنا اور اچھی بات کا انکار کرنا لوگوں کو ذلیل اور حقیر جاننا
٦٧٦ عن ابی بکرۃ لا یدخل المدینۃ رعب المسیح الدجال لہا یومئذ سبعۃ ابواب علی کل باب ملکان
بخاری میں ابو بکرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ مدینے میں نہ آویگا خوف مسیح دجال کا اوس دن مدینے کے سات دروازے ہونگے
ہر دروازے پر دو فرشتے چوکیدار ہونگے ف یعنی تمام عالم میں دجال کا ڈر ہوگا مگر مدینے میں حضرت کی برکت سے مدینے کو فضیلت ہوگی

[illegible]

بیان حقیقت غرور و جواز خوش لباسی

٦٧٧ هُمْ مُبَشِّرٌ لَا يَدْخُلُ النَّارَ أَحَدٌ بَايَعَ تَحْتَ الشَّجَرَةِ مسلم میں ام مبشر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ دوزخ میں
نجاویگا کوئی جنہوں نے درخت کے نیچے بیعت کی ف چھٹے سال ہجری جنگ حدیبیہ میں ببول کے درخت کے نیچے چودہ سو
اصحاب نے حضرت سے بیعت کی اور اقرار کیا کہ ہم مر جاوینگے حضرت کے ساتھ سے نہ پھرینگے خدا اونسے راضی ہوا قرآن میں اونکا ذکر کیا ہے
٦٧٨ سو اونکو حضرت نے فرمایا کہ اونمیں سے کوئی دوزخی نہیں وے سب بہشتی ہیں هُمْ أُمُّ مُبَشِّرٍ لَا يَدْخُلُ النَّارَ إِنْ شَاءَ اللّٰهُ مِنْ أَصْحَابِ
الشَّجَرَةِ أَحَدٌ الَّذِينَ بَايَعُوا تَحْتَهَا فَقَالَتْ حَفْصَةُ بَلَى يَا رَسُولَ اللّٰهِ فَانْتَهَرَهَا فَقَالَتْ حَفْصَةُ وَ
إِنْ مِنْكُمْ إِلَّا وَارِدُهَا فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَدْ قَالَ اللّٰهُ تَعَالَى ثُمَّ نُنَجِّي الَّذِينَ
اتَّقَوْا وَنَذَرُ الظَّالِمِينَ فِيهَا جِثِيًّا مسلم میں ام مبشر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ جو خدا نے چاہا تو نہ داخل ہوگا دوزخ
میں درخت والے اصحاب سے کوئی جنہوں نے اوسکے نیچے بیعت کی تو حضرت حفصہ نے کہا کیوں نہ داخل ہونگے یا رسول اللہ تو حضرت نے اونکو جھڑکا
پھر حضرت حفصہ نے کہا کہ خدا قرآن میں فرماتا ہے کہ تم میں سے ایک شخص پر وارد ہوگا تو حضرت نے فرمایا کہ خدا قرآن میں اوسکے آگے فرماتا ہے کہ پھر ہم
بچا لینگے پرہیزگاروں کو اور دوزخ میں ڈالینگے ظالم کافروں کو گھٹنوں کے بل ف حضرت حفصہ کو شبہہ ہوا کہ حضرت فرماتے ہیں جنتی لوگوں سے
کوئی دوزخ کی طرف نجاویگا اور قرآن سے ثابت ہوا ہے کہ سبکا گذر دوزخ پر ہوگا حضرت نے یہ جواب دیا کہ ہرچند دوزخ پر سبکا گذر ہوگا
٦٧٩ لیکن پرہیزگار لوگ بچینگے کافر اوسمیں گر پڑینگے تو دوزخ میں داخل ہونا ثابت ہوا عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو لَا يَدْخُلَنَّ رَجُلٌ بَعْدَ
يَوْمِي هٰذَا عَلٰى مُغِيبَةٍ إِلَّا وَمَعَهُ رَجُلٌ أَوِ اثْنَانِ مسلم میں عبد اللہ بن عمرو سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ نہ جاوے کوئی مرد
اس دن کے بعد اوس عورت پاس جسکا خاوند سفر کو گیا ہو یا مر گیا ہو مگر اوسکے ساتھ ایک مرد ہو یا دو ف یعنی جس عورت کا
خاوند غائب ہو اوسکے پاس کوئی مرد اکیلا نجایا کرے اور اگر دو تین ہوں تو مضائقہ نہیں اور عورت کی تنہائی میں فساد کا اندیشہ ہے اسواسطے
٦٨٠ حضرت نے خلوت سے منع فرمائی ف ام سلمة لَا يَدْخُلَنَّ هٰؤُلَاءِ عَلَيْكُنَّ يَعْنِي الْمُخَنَّثِينَ بخاری اور مسلم میں حضرت ام سلمہ سے
روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ نہ آیا کریں تمہارے پاس یعنی یہ مخنث زنانے مرد ف حضرت ام سلمہ سے روایت ہے کہ ہمارے گھر میں ایک مخنث
مرد آیا حضرت نے اوسکو دیکھکے یہ حدیث فرمائی معلوم ہوا کہ عورتوں کو زنانے مرد سے پردہ کرنا ضرور ہے مخنث اوسکو کہتے ہیں جو مہرا اور زنانہ مرد ہو
٦٨١ عن أبي أمامة لَا يَدْخُلُ هٰذَا بَيْتَ قَوْمٍ إِلَّا أَدْخَلَهُ الذُّلَّ قَالَهُ لَمَّا رَأَى شَيْئًا مِنْ آلَةِ الْحَرْثِ
بخاری میں ابو امامہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ نہیں داخل ہوتا ہے کھیتی کا اسباب کسی قوم کے گھر میں مگر اوس قوم میں ذلت اور خواری
داخل کرتا ہے یہ حضرت نے فرمایا جب کھیتی کا اسباب دیکھا ف یعنی جس قوم نے جہاد چھوڑا اور کھیتی میں مشغول ہوئی وہ بیشک ذلیل اور
بیقدر ہوئی کہ حاکم اونکو محصول کے واسطے پکڑتا ہے اور مارتا ہے اور ہر طرح سے ذلیل کرتا ہے حدیث میں اشارہ ہے کہ مسلمان جہاد چھوڑ دیں
٦٨٢ اور دنیا کے کمانے میں مشغول ہوں تو ضرور ذلیل اور خوار ہونگے اور کافر غالب ہو جاوینگے چنانچہ اس زمانے میں ایسا ہی ہوا ف اسامة
بن زيد لَا يَرِثُ الْمُسْلِمُ الْكَافِرَ وَلَا الْكَافِرُ الْمُسْلِمَ بخاری اور مسلم میں اسامہ بن زید سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ میراث
نپاویگا مسلمان کافر کی اور نہ کافر مسلمان کی ف یعنی کافر اور مسلمان میں وراثت نہیں ہے اگر ایک کا باپ کافر ہو تو مسلمان
٦٨٣ بیٹا اوسکا حصہ نلیوے اور نہ مسلمان باپ کا کافر بیٹا حصہ پاوے یہی مذہب ہے چاروں اماموں کا ف جرير لَا يَرْحَمُ اللّٰهُ مَنْ
لَا يَرْحَمُ النَّاسَ بخاری میں جریر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ رحم نکریگا خدا اوس پر جو لوگوں پر رحم نہیں کرتا ف

٦٩٨ یعنی ان امور شاقہ میں تنگی کے ہونیکو اشارہ ہے اگر وہ ان پر طبیعت بھی ہو تو لوگ ان کا رہنا چھوڑین ھ ابو سعید
لا یصلح الصیام فی یومین یوم الاضحی ویوم الفطر من رمضان مسلم مین ابو سعید سے روایت ہے کہ حضرت نے
فرمایا کہ روزہ رکھنا درست نہین دو دنون مین ایک عید قربانی کے دن دوسرے رمضان کی عید الفطر مین ف دونون عیدون مین روزہ
٦٩٩ رکھنا حرام ہے سب مجتہدون کے نزدیک ق ابو ہریرۃ لا یصلی احدکم فی الثوب الواحد لیس علی عاتقہ
منہ شیء بخاری اور مسلم مین ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ کوئی تم مین نماز نہ پڑھا کرے ایک کپڑے مین اس طرح کہ کندھے پر
اوس کپڑے کا کچھ بھی نہو ف کھلے کندھے نماز پڑھنا مکروہ ہے کیونکہ یہ خلاف تعظیم ہے نماز کی اگر لمبا کپڑا ہو تو آدھے کا لنگ باندھے اور آدھے سے
کندھے چھپاوے اور اگر چھوٹا کپڑا ہو تو ناچاری ہے صرف لنگ باندھکے نماز پڑھے معلوم ہوا کہ جسکے پاس اور بھی کپڑا ہو تو صرف پاجامہ پہنکر
٧٠٠ نماز پڑھنا کندھے کھول کر مکروہ ہے ق ابن عمر لا یصلین احد الظہر وفی روایۃ العصر الا فی بنی قریظۃ
فانہ منصرفا من الاحزاب بخاری اور مسلم مین عبد اللہ بن عمر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کوئی نماز نہ پڑھے
ظہر کی اور ایک روایت مین ہے عصر کی مگر بنی قریظہ مین یہ حضرت نے کفار کے گروہون سے لوٹتے وقت فرمایا ف بنی قریظہ یہودی لوگ
تھے مدینے کے قریب دو تین کوس اونکی بستی اور گڑھی تھی حضرت مین اور اونمین صلح تھی جب پانچوین سال ہجرت کے بعد جنگ احد کے کفار قریش
عرب کی بہت قومون کو مدینے پر چڑھا لائے تو یہود بنی قریظہ نے بھی حضرت سے قول توڑا اور کافرون کے شریک ہوئے اس لڑائی کو جنگ خندق
اور جنگ احزاب کہتے ہین کافرون کا لشکر دس ہزار تھا اور حضرت کا لشکر تین ہزار چند روز کافر مدینے کو گھیرے رہے خدا نے نہایت سرد ہوا
چلائی کافر نہ ٹھہر سکے ناامید پلٹ گئے تب حضرت کو حکم ہوا کہ بنی قریظہ سے لڑو تب حضرت نے اصحاب سے یہ حدیث فرمائی بخاری اور مسلم مین
باقی قصہ حدیث کا یون ہے کہ اصحاب حضرت کے حکم سے چلے عصر کا وقت راہ مین جاتا رہا بعضون نے راہ مین نماز پڑھ لی اور کہا حضرت کو یہ غرض تھی
کہ اگرچہ نماز کا وقت جاتا رہے کوئی راہ مین سوائے بنی قریظہ کے نہ پڑھے بلکہ غرض حضرت کے کلام سے جلدی جانا تھا اور بعضے اصحاب نے راہ مین نماز
نہ پڑھی اور کہا کہ ہم تو بنی قریظہ مین جا کر پڑھینگے اگرچہ نماز کا وقت جاتا رہے پھر حضرت کے سامنے وہین نماز کو فرمایا یہ قصہ پیش ہوا یعنی بعضون کے نماز پڑھنیکا
اور بعضون کے نماز نہ پڑھنیکا حضرت کے سامنے ذکر ہوا حضرت کسی پر ناخوش نہوئے یعنی دونون اچھا سمجھے ف جیسا کہ حضرت کے اصحاب
اس حدیث سے دو مطلب سمجھے بعضون نے ظاہر حدیث پر عمل کیا اور بعضون نے قیاس کیا اور سبب نکالا ویسے مجتہد لوگ بعضی جگہ قرآن و حدیث کے
کئی طرح مطلب سمجھے ہین اور سب حق پر ہین اسی واسطے اہل سنت و جماعت چارون اماموں کے مذہب کو حق جانتے ہین اور جو بعضے ناواقف
کہتے ہین کہ کیون ائمہ مجتہدین نے دین مین اختلاف کیا اور چار مذہب ہوئے اس حدیث سے صحیح معلوم ہوا کہ وہ لوگ نادان ہین ایسے اختلاف کچھ عیب نہین
حضرت کے روبرو ایسا اختلاف حضرت کے اصحاب مین ہوا اور حضرت نے درست رکھا ش ابو ہریرۃ لا یصم احدکم یوم الجمعۃ
الا یوما قبلہ او بعدہ بخاری مین ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ تمکو کوئی روزہ رکھے فقط جمعہ کے دن مگر یون
مضائقہ نہین کہ جمعہ سے پہلے بھی ایک روزہ رکھے یا بعد ف یعنی صرف جمعہ کے دن روزہ نہ رکھے خواہ پنجشنبہ اور جمعہ روزہ رکھے
خواہ جمعہ اور ہفتہ روزہ رکھے یعنی دو ملا کر رکھے تاکہ یہودیون سے مشابہت نہو کہ وہ ایک ہی روز صرف ہفتے کو روزہ رکھتے ہین
خ ابو ہریرۃ لا یغتسل احدکم فی الماء الدائم وھو جنب بخاری مین ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا
کہ نہ نہاوے کوئی ٹھہرے ہوئے پانی مین ناپاک ہو کر ف یعنی جو حوض چھوٹا ہوگا تو ناپاکی کے غسل سے ناپاک ہو جاویگا حنفی مذہب مین

ف سبب تفرقت مذاہب اربعہ فقہای اہل سنت

۶۲۲ کہ جیسا اسکا حق ہے ق ابن مسعود لا یمنعن احدکم اذان بلال من سحورہ فانہ یؤذن او قال
ینادی بلیل لیرجع قائمکم ویوقظ نائمکم لیس الفجر ان یقول ھکذا وجمع بعض الرواۃ کفیہ
حتی یقول ھکذا ومدّ اصبعیہ السبابتین بخاری اور مسلم میں عبداللہ بن مسعود رضی سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ نہ روکے
کسیکو بلال کی اذان اوسکی سحری کھانے سے اسواسطے کہ بلال اذان دیتا ہے یا اوسنے کہا کہ بانگ دیتا ہے رات سے تاکہ تم میں سے جو نماز تہجد پڑھتا ہے
وہ آرام کرلے اور جو سوتا ہو نماز اور سحری کھانے کے واسطے جاگے اور فجر کا وقت وہ نہیں جو اسطرح اشارہ کرے اور بعضے اس حدیث کے
راویونمے اپنی دونون ہتھیلیاں ملاکر اونچا کرکے دکھلایا یعنی جو لمبی اونچی روشنی اول ہوتی ہے اوسکا نام صبح نہیں حضرت نے فرمایا جبتک
اس طرح نہ اشارہ کرے اور حضرت نے اپنے کلمے کی دو انگلیون کو ملاکر پھیلایا داہنے اور بائین یعنی صبح وہ ہے جسکی روشنی چوڑی ہو
ف یعنی صبح دو قسم ہے ایک صبح کاذب جو لمبی روشنی ہوتی ہے اوس وقت تک روزہ دار کو کھانا اور پینا حرام نہیں اور فجر کی نماز اوس وقت
۶۲۳ درست نہیں دوسری صبح صادق جسکی روشنی چوڑی پھیلی ہوتی ہے اوس وقت روزہ دار کو کھانا پینا حرام ہے ق ابی ہریرۃ
لا یموت لاحد من المسلمین ثلثۃ من الولد فتمسہ النار الا تحلۃ القسم بخاری اور مسلم میں ابوہریرہ رضی سے روایت ہے
کہ حضرت نے فرمایا کہ مسلمانون میں سے جسکے تین لڑکے مرینگے اوسکو دوزخ کی آنچ نہ لگے گی مگر بقدر قسم سچی کرنے کے ف یعنی خدا قرآن میں
بطور قسم فرماتا ہے کہ سبکو مقرر دوزخ پر گذر ہوگا پس اتنا ضرور ہوگا کہ دوزخ کے پل پر چلنا ہوگا باقی کچھ عذاب نہیں اور حدیث میں آیا ہے
کہ دو یا ایک چھوٹا لڑکا بھی مریگا وہ دوزخ سے بچیگا اسواسطے کہ لڑکے کی موت کا ماباپ پر سخت داغ ہوتا ہے اور پھر اونے باوجود اس مصیبت کے
۶۲۴ صبر کیا اور خدا کی تقدیر سے راضی رہا تو خدا نے اوسکے بدلے اوسکو دوزخ سے بچایا م جابر لا یموتن احدکم الا وھو یحسن
الظن باللہ مسلم میں جابر رضی سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ نہ مرے کوئی مگر اس حالت میں کہ خدا سے نیک گمان رکھتا ہو ف ایمان کے دو جز ہین
خوف اور امید حالت صحت اور زندگی میں خوف غالب رکھے تا گناہون سے بچے اور مرنے کے وقت خوف کا خیال نہ کرے کہ وہ وقت گناہ کرنیکا نہیں بلکہ اوس وقت
خدا کو رحیم اور کریم اور غفار اور ستار جانکر بخشش کی امید دل میں سمجھے تا کہ خوشی اور شوق سے خدا کی طرف جاوے اور مرنے سے جی نہ گھبراوے اور جو مسلمان
اوس وقت موجود ہون وہ بھی خدا کی رحیمی اور کریمی کی صفت بیان کرین تاکہ مرنے والے کا ڈھارس بندھے اور خدا سے گمان نیک مضبوط ہو جاوے
۶۲۵ م ابو ہریرۃ لا ینبغی للصدیق ان یکون لعانا مسلم میں ابوہریرہ رضی سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ صدیق کو
لائق نہیں کہ بہت لعنت کیا کرے ف ابوبکر صدیق نے ایکبار اپنے غلام پر لعنت کی تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی صدیق اوس ولی
کامل کو کہتے ہیں جسکے دل میں ایسا نور ہو کہ بے طلب دلیل اور بدون معجزہ دیکھے ایمان لاوے جیسے مشہور ہے کہ ابی بکر صدیق نے کچھ حضرت سے معجزہ
نہ چاہا اور نہ کچھ دلیل تلاش کی صرف اپنے دل کے نور سے حضرت کو پیغمبر جانکر ایمان لائے بعد پیغمبری کے رتبے کے ولایت کے درجون میں صدیقی کے
۶۲۶ برابر کوئی مرتبہ نہیں ق عقبۃ بن عامر لا ینبغی ھذا للمتقین قالہ عند نزعہ فروج حریر لبسہ
بخاری اور مسلم میں عقبہ بن عامر رضی سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ اسکا پہننا لائق نہیں پرہیزگار لوگون کو یعنی حضرت نے خود ریشمی قبا اوتارتے
جو کہ پہنے تھے فرمایا ف فروج اوس قبا کو کہتے ہیں جسکا پیچھے سے دامن چاک ہو سواری کیواسطے خوب ہوتی ہے سو ایسی ریشمی قبا
کسینے حضرت کو بھیجی تھی اوس وقت تک ریشمی کپڑا پہننا حرام نہ تھا حضرت نے اوسکو پہن کر نماز پڑھی بعد نماز کے اوسکو برا جان کر اوتار ڈالا
۶۲۷ پھر یہ حدیث فرمائی اس حدیث سے معلوم ہوا کہ متقی اور پرہیزگار دنیا کی آرائش اور زینت نہیں کرتے اگرچہ حلال اور مباح بھی ہو م ابن عباس

1055 ق انس يا ام فلان انظري اي السكك شئت حتى اقضي لك حاجتك قاله لامرأة كان في عقلها شيء فقالت يا رسول الله ان لي اليك حاجة مسلم میں انسؓ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا اے فلانی کی ماں دیکھ جس گلی کو تیرا جی چاہے وہاں میں تیرا کام کر دوں یہ حضرت نے اوس عورت سے فرمایا کہ جسکی عقل میں کچھ خلل تھا یعنی دیوانی تھی سو اوسنے کہا یا رسول اللہ مجھکو آپ سے کچھ کام ہے ف ایک عورت تھی دیوانی حضرت پاس آئی کہ حضرت میرا ایک کام کر دیجیے حضرت کمال اخلاق سے اوسکی بھی خاطر شکنی نکرتے اور اوسکا کام کر دیتے

1056 ق عائشة يا بريرة هل رأيت منها شيئا يريبك يعني عائشة قاله حين قال فيها اهل الافك ما قالوا بخاری و مسلم میں حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا اے بریرہ کیا تو نے عائشہ میں کچھ ایسا دیکھا ہے جو تجھکو شک میں ڈالے یہ حضرت نے اوسوقت فرمایا جب حضرت عائشہؓ کے حق میں تہمت کرنیوالوں نے کہا جو کہا ف تہمت کا قصہ اسی باب میں مفصل ہو چکا

1057 ق عائشة يا بنية الا تحبين ما احب قاله لفاطمة حين بعثها ازواج النبي صلى الله عليه وآله وسلم اليه ينشدنه العدل في عائشة بخاری اور مسلم میں حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا اے بیٹی کیا تو نہ چاہیگی جو میں چاہتا ہوں یہ حضرت نے حضرت فاطمہ علیہا السلام سے کہا جب اونکو حضرت کی بیبیوں نے حضرت کے پاس بھیجا تھا عائشہ کے حق میں برابری چاہتی تھیں ف دوسرے باب میں اسکا قصہ مفصل ہو چکا

ق عائشة يا عائشة اشعرت ان الله افتاني فيما استفتيته فيه جاءني رجلان فقعد احدهما عند رأسي والآخر عند رجلي فقال الذي عند رأسي للذي عند رجلي او الذي عند رجلي للذي عند رأسي ما وجع الرجل قال مطبوب قال من طبه قال لبيد بن الاعصم قال في اي شيء قال في مشط ومشاطة وجف طلعة ذكر قال فاين هو قال في بئر ذي اروان بخاری اور مسلم میں حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا اے عائشہ کیا تو نے جانا کہ خدا نے مجھکو حکم کیا جسمیں میں نے اوس سے حکم چاہا یعنی میری دعا قبول کی اور جادو کا حال بتا دیا میرے پاس دو مرد آئے سو ایک تو میرے سر کے پاس بیٹھا اور دوسرا میرے پاؤں کے پاس سو کہا اوسنے جو میرے سر کے پاس تھا اوسے جو میرے پاؤں کے پاس تھا یا اوسنے کہا جو میرے پاؤں کے پاس تھا اوسے کہ جو میرے سر کے پاس تھا کیا درد ہے اوس مرد کو یعنی حضرت کو اوسنے جواب میں کہا کہ اسپر جادو کا اثر ہے اوسنے کہا کسنے اسکو جادو کیا ہے دوسرے نے کہا کہ لبید اعصم کے بیٹے نے کیا ہے اوسنے کہا کس چیز میں کیا ہے دوسرے نے کہا کہ کنگھی میں اور اون بالوں میں جو کنگھی سے جھڑے ہیں اور نر کھجور کی بالی کے غلاف میں اوسنے کہا کہ وہ کہاں ہے دوسرے نے کہا ذی اروان کے کنوئیں میں ف صحاح میں حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ ایکبار حضرت پر جادو ہوا خیال بندی کا اثر کر گیا کام کو حضرت جانتے کہ میں کر چکا اور بخاری میں یوں روایت ہے کہ حضرت بیبیوں سے صحبت کر سکتے تھے چنانچہ ایک روز حضرت میرے پاس تھے اپنی صحت کی خدا سے دعا کی پھر یہ حدیث فرمائی پھر حضرت چند اصحاب کے ساتھ اوس کنوئیں پر تشریف لے گئے اوسکے نکالتے ہی حضرت کو صحت حاصل ہوئی میں نے کہا یا حضرت اوس جادو کو یہودی کو دکھلائیے اور شہر میں نکالیے حضرت نے فرمایا کہ خدا نے مجھکو شفا دی ہے میں اسواسطے لوگوں میں فتنہ انگیزی کرنا نہیں چاہتا اور قتل بھی نہیں کیا حضرت پر جادو اثر کرنیکی یہ حکمت تھی کہ کافر حضرت کے معجزے دیکھکر حضرت کو جادوگر کہتے تھے اور مشہور ہے کہ جادوگر پر جادو اثر نہیں کرتا تو جب حضرت پر جادو کا اثر ہوا تو اونکے نزدیک بھی حضرت کو جادوگر کہنا درست نہوا

1059 ق عائشة يا عائشة الامر اشد من ان ينظر بعضهم الى بعض يعني يوم القيمة بخاری اور مسلم میں حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ حضرت نے

بالشدة إنما الشديد الذي يملك نفسه عند الغضب بخاری اور مسلم مین ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ حضرت نے
فرمایا کہ پہلوان نہین کہ جو لوگون کو پچھاڑے حقیقت مین پہلوان تو وہ ہے جو غصے کے وقت اپنی جان پر قابو رکھے یعنی باوجود غصے کے ارتکاب حرکت
نکرے کہ آخر کو پچھتاوے ق ابو ہریرة لیس الغنی عن کثرة العرض إنما الغنی غنی النفس بخاری اور مسلم مین ۱۰۷۵
ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ نہین ہے بے پرواہی اسباب دنیا کی زیادتی سے بے پرواہی حقیقت مین دل کی بے پرواہی ہے
ف یعنی غنی اور تونگر اوسکا نام نہین جسکے پاس دنیا کی دولت اور اسباب زیادہ ہو اسواسطے کہ جتنا اسباب زیادہ ہو اتنی احتیاج زیادہ مصرع
آنانکہ غنی تر اند محتاج تر اند پس حقیقت مین غنی اور بے پرواہ قناعت والا ہے جسکا دل غنی ہے اسواسطے کہ جب دل سے دنیا کی محبت گئی تو
کچھ حاجت نہی کہ تونگری دل ست نہ بمال ق ابو ہریرة لیس المسکین الذی ترده التمرة والتمرتان ۱۰۷۶
ولا اللقمة ولا اللقمتان إنما المسکین الذی یتعفف اقرؤوا إن شئتم لا یسئلون الناس إلحافا
بخاری اور مسلم مین ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ بیچارہ محتاج وہ نہین جسکو ایک چھوہارا اور دو چھوہارے اور ایک لقمہ اور دو لقمے کی
طمع در بدر پھیرے حقیقت مین بیچارہ محتاج تو وہ ہے جو حرام اور سوال سے رکا رہتا ہے اگر تم چاہو تو اس مطلب کے قرآن سے پڑھ لو کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ وہ لوگ ہین
کہ باوجود محتاجی کے لوگون سے نہین سوال کرتے چمٹ کر یعنی سر ہوکر پیچھا نہین چھوڑتے ف اس حدیث سے معلوم ہوا کہ محتاج لوگ سوال
نہین کرتے اونکے دینے مین زیادہ تر ثواب ہے گدائی فقیر دوسرے ہین اور اونکا حق مقدم ہے اونکے حق سے اسواسطے کہ انھون نے گدائی کو اپنا پیشہ
کر لیا ہے اگر ایک مقام پر نہ پاوینگے تو دوسرے مقام سے مانگ لاوینگے اور وہ بیچارے بے زبان ہین جو دنیا کی غیرت سے خواہ توکل اور قناعت سے
خ عبد الله بن عمرو لیس الواصل بالمکافی ولکن الواصل الذی إذا قطعت رحمه وصلها بخاری مین ۱۰۷۷
عبداللہ بن عمروؓ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ برادری کا حق ادا کرنے والا وہ شخص نہین جو احسان کے عوض احسان کرے لیکن برادری کا
حق ادا کرنے والا وہ ہے کہ جب کوئی اوسکے حق برادری کو توڑے تو وہ اوسکو جوڑے ف یعنی جو اپنے بھائی بندون کے جور و ظلم کے
مقابلے مین اونسے احسان کرے اوسنے برادری کا حق ادا کیا اور بھائی کے ساتھ احسان کے بدلے احسان کرنا دین مین کچھ عمدہ بات نہین کافر
بھی ایسا کرتے ہین ق اسماء بنت عمیس لیس بأحق بی منکم وله ولأصحابه هجرة واحدة ولکم أنتم ۱۰۷۸
أهل السفینة هجرتان یعنی عمر بن الخطاب رضی الله عنه وکان قال لأسماء حین قدمت من
الحبشة سبقناکم بالهجرة فنحن أحق برسول الله منکم بخاری اور مسلم مین اسماء بنت عمیس سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ
عمر میرے حقدار نہین تم سے زیادہ اور اوسکو اور اوسکے ساتھ والون کو ایک ہجرت کا ثواب ہے اور تمکو اے جہاز والو دو ہجرتون کا ثواب ہے یعنی عمر
فاروقؓ نے اسماء سے کہا تھا جب وہ حبش سے آئین کہ ہمنے تم سے پہلے ہجرت کی سو ہم حضرت کے زیادہ حقدار ہین تمہاری نسبت ف ابتدائے
اسلام مین جعفر طیار مع چند اصحاب کے حبش کے ملک مین ہجرت کی پھر جب حضرت اور باقی اصحاب نے مدینے کو ہجرت کی اور خیبر فتح
ہوا تو جعفر طیار وغیرہ حبش سے مدینے مین ہجرت کرکے آگئے تب عمر فاروق نے اسماء سے جو جعفر کے اوس وقت نکاح مین تھین اور حبش سے آئین تھین کہا
کہ اے اسماء ہم حضرت کے زیادہ تر حقدار ہین کہ ہمنے ہجرت مین سبقت کی اور تم لوگ پیچھے آئے اسماء نے کہا کہ اے عمر ہم دور ملک مین گئے تھے ہمکو
ہر طرح کی تکلیف ہوئی اور تم قریب ملک مین آگئے جہان کھانے پینے کی کچھ تکلیف نہین پھر اسماء نے یہ گفتگو حضرت سے بیان کی تب حضرت نے
یہ حدیث فرمائی معلوم ہوا کہ جتنی خدا کی راہ مین تکلیف زیادہ اوتنا ہی درجہ زیادہ مہاجرین حبش کو جہاز والا اسواسطے فرمایا کہ اونکا

۱۰۷۹ حبش میں جانا اور کرنا جائز ہے ۔ ق عثمان لیس بالکذاب من اصلح بین اثنین فقال خیرا او نمی
خیرا بخاری اور مسلم میں حضرت عثمانؓ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ وہ شخص جھوٹا نہیں جو بیچ بچاؤ کروا دیوے دو میں تو کہے نیک بات
یا اپنی طرف سے جوڑ کے نیک بات اوسکے واسطے ف یعنی ہرچند جھوٹ حرام ہے لیکن بہ نیت اصلاح کے درست ہے کہ وہ دفع فساد ہے
۱۰۸۰ اور آپس میں فتنہ انگیز ہے ق الصعب بن جثامة لیس بنا رد علیک ولکنا حرم بخاری میں صعب بن جثامہ سے
روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ ہماری طرف سے تمکو پھیر دینا نہیں ولیکن ہم تو احرام باندھے ہیں ف یہ قصہ ہو چکا کہ حضرت
احرام باندھے حج کو جاتے تھے راہ میں صعب نے گورخر کا شکار کیا تھا حضرت کو تحفہ دیا حضرت نے نہ لیا صعب کا دل تھوڑا ہو گیا حضرت نے یہ حدیث
۱۸۱ فرمائی یعنی اگر ہم احرام باندھے نہ ہوتے تو تیرا تحفہ قبول کرتے ۔ ق ابو هريرة ليست السنة بان لا تمطروا ولكن السنة
ان تمطروا وتمطروا ولا تنبت الارض شيئا مسلم میں ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ قحط وہی نہیں کہ تمہارے
واسطے مینہ نہ برسایا جاوے لیکن قحط وہ ہے کہ جسمیں بارش ہو اور بارش ہو اور زمین کچھ نہ اوگاوے ف یعنی سخت قحط وہ ہے کہ مینہ
۱۰۸۲ بہے اور زمین سے کچھ نہ اگے کہ اسمیں بالکل امید قطع ہو اور غضب الٰہی صاف کھلا ہو ق ابو هريرة ليس على المسلم في عبده ولا
فرسه صدقة بخاری و مسلم میں ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ مسلمان کے غلام اور گھوڑے پر زکوٰۃ نہیں ف یعنی خدمتی غلام اور
گھوڑے پر زکوٰۃ نہیں اور اگر غلام اور گھوڑے سوداگری ہوں تو اونپر زکوٰۃ ہے ق جابر ليس فيما دون خمس اواق
من الورق صدقة وليس فيما دون خمس ذود من الابل صدقة وليس فيما دون خمسة
اوسق من التمر صدقة مسلم میں جابرؓ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ نہیں پانچ اوقیہ سے کم چاندی میں زکوٰۃ اور نہیں
پانچ اونٹوں سے کم میں زکوٰۃ اور نہیں پانچ وسق سے کمتر چھوہاروں میں زکوٰۃ ف اوقیہ چالیس درم کا ہوتا ہے تو پانچ اوقیے
دوسو درم ہوئے جو تولے کے حساب سے ساڑھے باون تولے ہوتے ہیں اور وسق ساٹھ صاع کا ہوتا ہے تخمینا پانچ من پختہ ہوئے حدیث میں
نصاب کا بیان ہے کہ اس سے کمتر میں زکوٰۃ نہیں امام شافعی اور ابو یوسف اور محمدؒ کے نزدیک اناج اور میوہ جب تک پانچ وسق نہ ہو اوس میں زکوٰۃ
نہیں اور یہی حدیث اونکی دلیل ہے اور امام اعظمؒ کے نزدیک اناج اور میوے میں کچھ حد مقرر نہیں تھوڑے اور بہت سب میں زکوٰۃ یعنی
۱۰۸۴ دسواں حصہ ق عائشة ليس كذلك ولكن المؤمن اذا بشر برحمة الله ورضوانه وجنته احب
لقاء الله فاحب الله لقاءه وان الكافر اذا بشر بعذاب الله وسخطه كره لقاء الله وكره الله لقاءه
قاله لها حين قالت كلنا نكره الموت بخاری اور مسلم میں حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ یوں نہیں ولیکن
ایماندار کو جب خدا کی رحمت اور رضامندی اور بہشت کی خوشی سنائی جاتی ہے یعنی مرتے وقت تو وہ خدا کے ملنے کو دوست رکھتا ہے اور خدا اوسکے ملنے کو
دوست رکھتا ہے اور کافر کو جب مرتے وقت عذاب الٰہی اور اوسکے غصے کی خبر سنائی جاتی ہے تو وہ خدا کے ملنے کو یعنی موت کو برا جانتا ہے تو خدا بھی اوسکے ملنے کو
برا جانتا ہے یہ حضرت نے حضرت عائشہؓ سے فرمایا جب کہ حضرت عائشہؓ نے پوچھا تھا کہ یا حضرت ہم سب موت کو برا جانتے ہیں ف یعنی زندگی میں موت کا
برا جاننا معتبر نہیں مرتے وقت کا اعتبار ہے کہ ایماندار رحمت الٰہی کی بشارت سے خوش ہوتا ہے اور کافر عذاب کے ڈر سے گھبراتا ہے اور
۱۰۸۵ موت کو برا جانتا ہے ق فاطمة بنت قيس ليس لك عليه نفقة قاله لما طلقها زوجها ابو عمرو
بن حفص البتة مسلم میں فاطمہ بنت قیسؓ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ تیرا خرچ اوسپر واجب نہیں حضرت نے فاطمہ بنت قیس سے

فرمایا جب کہ اسکے خاوند ابو عمرو بن حفص نے اسکو طلاق بائن دی تھی ف طلاق دو قسم ہے رجعی اور بائن طلاق رجعی کی
عدت کے اندر عورت کا خرچ خاوند پر واجب ہے سب علما کے نزدیک اور طلاق بائن میں عدت کے اندر خاوند پر خرچ دینا امام شافعی کے نزدیک
واجب نہیں بموجب اس حدیث کے اور اگر حمل ہو تو واجب ہے اور امام اعظم کے نزدیک طلاق بائن میں خاوند پر خرچ واجب ہے خواہ حمل ہو یا نہ ہو
اور یہ حدیث مخالف امام اعظم کے مذہب کی نہیں اسواسطے کہ فاطمہ کا خاوند سفر میں تھا اوسنے اپنے وکیل کی معرفت جو بھیجے تھے فاطمہ
جو ملے اوسکی نالش حضرت سے کی تب حضرت نے فرمایا کہ وکیل پر تیرا خرچ واجب نہیں جو تکرار کرتی ہے اور یہ مطلب نہیں کہ خاوند پر بھی واجب نہیں
1086 ف جابر لَيْسَ مِنَ الْبِرِّ الصِّيَامُ فِي السَّفَرِ بخاری اور مسلم میں جابر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ سفر میں روزہ رکھنا
کچھ نیک کام نہیں ف حضرت سفر میں تھے ایک شخص کو دیکھا کہ غش میں پڑا ہے اور لوگوں نے اوسپر سایہ کیا ہے حضرت نے پوچھا کہ اسکو کیا
ہوا لوگوں نے کہا کہ یہ شخص روزہ دار ہے تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی یعنی جب ایسی تکلیف ہو تو سفر میں روزہ رکھنا خواہ ضرور نہیں سب علما کا
مذہب ہے کہ سفر میں روزہ رکھنا اور نہ رکھنا دونوں درست ہے لیکن اگر طاقت ہو اور ضرر کسی طرح نہ ہو تو روزہ رکھنا ہی افضل ہے ف
1087 ابو موسی لَيْسَ مِنَّا مَنْ حَلَقَ وَلَا خَرَقَ وَلَا سَلَقَ بخاری اور مسلم میں ابو موسیٰ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ وہ شخص ہم لوگوں میں سے
نہیں جو غم اور مصیبت میں سر کے بال منڈائے اور کپڑے پھاڑے اور منہ کھسوٹے اور چلائے ف کفر کی رسم تھی کہ جب کوئی مر جاتا تو اوسکے غم
میں یہ کام کرتے جس طرح ہندؤں میں بال منڈانے کی رسم ہے اسواسطے حضرت نے منع فرمایا اس حدیث سے معلوم ہوا کہ مصیبت میں
یا محرم میں جیسے عوام کی عادت ہے پیٹنا اور چلا کر رونا حرام ہے اور ایسے لوگ حضرت کے طریق پر نہیں اسواسطے کہ مصیبت میں صبر
1088 لازم ہے اور اس قسم کے کام مخالف صبر کے ہیں ف انس لَيْسَ مِنْ بَلَدٍ إِلَّا سَيَطَؤُهُ الدَّجَّالُ إِلَّا مَكَّةَ وَ
الْمَدِينَةَ لَيْسَ نَقْبٌ مِنْ أَنْقَابِهَا إِلَّا عَلَيْهِ الْمَلَائِكَةُ صَافِّينَ يَحْرُسُونَهَا فَيَنْزِلُ السَّبْخَةَ ثُمَّ
تَرْجُفُ الْمَدِينَةُ بِأَهْلِهَا ثَلَاثَ رَجَفَاتٍ فَيَخْرُجُ إِلَيْهِ كُلُّ كَافِرٍ وَمُنَافِقٍ بخاری اور مسلم میں انس سے
روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ کوئی ایسا شہر نہیں جسکو دجال نہ روندیگا یعنی سب جگہ اوسکا عمل دخل ہوگا سوا مکے اور مدینے کے
مدینے کے دروازوں سے کوئی دروازہ ایسا نہوگا جسپر فرشتے قطار باندھے رکھوالی نہ کرتے ہونگے سو دجال اوتریگا مدینے کے قریب
شورہ زار یعنی اوسر زمین میں پھر کانپیگا مدینہ اپنے سب لوگوں کے ساتھ تین بار تو نکل جاوینگے دجال کی طرف سب کافر اور منافق
1089 ف ابو ذر لَيْسَ مِنْ رَجُلٍ ادَّعَى لِغَيْرِ أَبِيهِ وَهُوَ يَعْلَمُهُ إِلَّا كَفَرَ وَمَنِ ادَّعَى مَا لَيْسَ لَهُ فَلَيْسَ
مِنَّا وَلْيَتَبَوَّأْ مَقْعَدَهُ مِنَ النَّارِ وَمَنْ دَعَا رَجُلًا بِالْكُفْرِ أَوْ قَالَ عَدُوَّ اللهِ وَلَيْسَ كَذَلِكَ إِلَّا حَارَ
عَلَيْهِ كَذَا قَالَ مُسْلِمٌ وَقَالَ الْبُخَارِيُّ لَا يَرْمِي رَجُلٌ رَجُلًا بِالْفُسُوقِ وَلَا يَرْمِيهِ بِالْكُفْرِ إِلَّا
ارْتَدَّتْ عَلَيْهِ إِنْ لَمْ يَكُنْ صَاحِبُهُ كَذَلِكَ بخاری اور مسلم میں ابو ذر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ کوئی ایسا مرد نہیں
جو اپنا باپ چھوڑ غیر کو باپ بنا دے جان بوجھ کر مگر کہ وہ کافر ہو گیا اگر اسکو حلال جانے اور نہیں تو اوسنے کفران نعمت کیا اور جو شخص
دعوی ملکیت کا کرے جو اوسکا نہیں وہ ہمارے راہ پر نہیں اور چاہیے کہ اپنا ٹھکانا دوزخ کو ٹھہراوے اور جو پکارے کسی مرد کو کافر کہکے یا اوسکو
خدا کا دشمن کہے اور حال آنکہ وہ ایسا شخص نہیں ہے تو کہنے والے پر پلٹ پڑیگا مسلم نے اسطرح روایت کی اور بخاری نے یوں روایت کی ہے کہ نہ عیب
لگاویگا ایک مرد دوسرے مرد کو گناہ کا یا کفر کا مگر کہنے والے پر پلٹ پڑیگا اگر وہ شخص گنہگار اور کافر نہوگا ف معلوم ہوا کہ اپنا نسب چھپا کر

مسلم کی روایت میں ہے کہ ... [illegible]

١٠٩٤ اور نہ یہ بھی موجود ہے فصل فی نعم و بئس اس فصل میں وے حدیثیں ہیں جن میں نعم اور بئس کا لفظ وارد ہوا ہے جابر
نِعْمَ الْاِدَامُ الْخَلُّ مسلم میں جابر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ اچھا سالن سرکہ ہے ف مصابیح میں روایت ہے کہ حضرت نے
ایکبار گھر میں جا کر ساتھ کھانے کو سالن مانگا لوگوں نے کہا اور کچھ موجود نہیں ہے سرکہ حاضر ہے حضرت نے اوسکو مانگا پھر حضرت اوسکو کھانے
لگے تھے اور یہ فرماتے تھے کہ سرکہ کیا اچھا سالن ہے سرکہ کی تعریف دو سبب سے فرمائی اول یہ کہ سرکہ کم خرچ چیز ہے اوسکے واسطے زیادہ سامان کا
ایکبار رہنا ایسا نہیں ست کو کفایت کرتا ہے تو قناعت والے کے حق میں غضب چیز ہے اور دوسرے یہ کہ بلغم کے سبب سے اکثر بیماریاں ہوتی ہیں اور سرکہ
١٠٩٥ بلغم کو کاٹ کر دور کرتا ہے ق حفصۃ نِعْمَ الرَّجُلُ عَبْدُ اللّٰہِ لَوْ کَانَ یُصَلِّیْ مِنَ اللَّیْلِ بخاری اور مسلم میں حضرت حفصہ سے
روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ عبد اللہ اچھا مرد ہے اگر رات کو تہجد کی نماز بھی پڑھتا ف عبد اللہ بن عمر سے روایت ہے کہ میں نے خواب میں
دیکھا کہ مجھکو دو فرشتے دوزخ پر پکڑ لیگئے میں نے دوزخ دیکھکر کہا کہ خدا کی پناہ تب ایک فرشتہ نے مجھسے کہا تو مت ڈر یہ خواب اپنی بہن
حفصہ سے کہا حفصہ نے حضرت سے کہا تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی روایت ہے کہ اوس رات سے عبد اللہ بن عمر رات کو بہت کم سوتے تھے معلوم ہوا کہ
١٠٩٦ تہجد کی نماز کو دوزخ سے بچانے کی بڑی تاثیر ہے خ ابو ھریرۃ نِعْمَ الصَّدَقَۃُ اللِّقْحَۃُ الصَّفِیُّ مِنْحَۃً وَالشَّاۃُ الصَّفِیُّ
مِنْحَۃً تَغْدُوْ بِاِنَاءٍ وَتَرُوْحُ بِاٰخَرَ بخاری میں ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا خوب اونٹنی دودھار کیا اچھا صدقہ ہے
خیرات کو اور بکری خوب دودھار کیا اچھا صدقہ ہے خیرات کو کہ صبح کو ایک برتن بھر دودھ دے اور شام کو دوسرا برتن بھر دودھ دے ف
اونٹنی اور بکری شیر دار کا دودھ خیرات کرنا اسواسطے پسند فرمایا کہ ہر روز دوبار فائدہ اوسکا حاصل ہے تو ثواب بھی اوسکا ہر روز حاصل ہے
١٠٩٧ م ابو ھریرۃ نِعِمَّا لِاَحَدِھِمْ وَیُرْوٰی نِعِمَّا لِلْمَمْلُوْکِ اَنْ یُتَوَفّٰی یُحْسِنُ عِبَادَۃَ اللّٰہِ وَصَحَابَۃَ سَیِّدِہٖ
نِعِمَّا لَہٗ مسلم میں ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ کیا اچھی بات ہے ایک غلام کیواسطے اور دوسری روایت میں یوں ہے
کہ کیا اچھی بات ہے غلام کے حق میں کہ مر جاوے خدا کی بندگی اور اپنے میاں کی خدمت اچھی طرح کرتے ہوئے یہ کیا اچھی بات ہے اوسکے حق میں
ف عابد غلام میاں کے تابعدار کی تعریف اسواسطے فرمائی کہ اوسنے دو مالک کو راضی کیا حقیقی مالک کو بھی اور مجازی مالک کو بھی
١٠٩٨ م عَدِیُّ بْنُ حَاتِمٍ بِئْسَ الْخَطِیْبُ اَنْتَ قُلْ وَمَنْ یَّعْصِ اللّٰہَ وَرَسُوْلَہٗ قَالَہٗ لِرَجُلٍ خَطَبَ عِنْدَہٗ
فَقَالَ مَنْ یُّطِعِ اللّٰہَ وَرَسُوْلَہٗ فَقَدْ رَشَدَ وَمَنْ یَّعْصِہِمَا فَقَدْ غَوٰی مسلم میں عدی بن حاتم سے روایت ہے
کہ حضرت نے فرمایا کہ تو برا خطیب ہے یوں کہہ کہ جو نافرمانی خدا اور اوسکے رسول کی کریگا وہ گمراہ ہوا یہ حضرت نے اوس مرد کو کہا جسنے
حضرت کے روبرو خطبہ پڑھا سو اوس خطبے میں اوسنے کہا تھا کہ جو خدا اور اوسکے رسول کی تابعداری کریگا تو اوسنے راہ پائی اور جسنے اون دونو کی
نافرمانی کی سو گمراہ ہوا ف اوس خطیب کو برا اسواسطے فرمایا کہ اوسنے خدا اور رسول کو ایک لفظ میں ملا دیا تھا پھر اوسکو ادب
١٠٩٩ سکھلایا کہ علحدہ علحدہ کہا کر ق ابو ھریرۃ بِئْسَ الطَّعَامُ طَعَامُ الْوَلِیْمَۃِ یُدْعٰی اِلَیْہَا الْاَغْنِیَاءُ وَ
یُتْرَکُ الْفُقَرَاءُ وَمَنْ تَرَکَ الدَّعْوَۃَ فَقَدْ عَصَی اللّٰہَ وَرَسُوْلَہٗ بخاری اور مسلم میں ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ
حضرت نے فرمایا کہ برا کھانا ولیمہ کا کھانا ہے جسمیں مالدار بلائے جاویں اور محتاج چھوڑے جاویں اور جو دعوت قبول نکرے اوسنے خدا کی اور اوسکے رسول کی
نافرمانی کی ف اکثر عادت ہے کہ شادی کے کھانے میں سوا اپنے برادری اور مالداروں کے محتاجوں کو نہیں پوچھتے اسواسطے اوسکو برا فرمایا تو

دعوی کرتا تھا سو صدیق اکبر کی خلافت مین حق کی ہاتھ سے مارا گیا حضرت کو خواب مین خدا نے فتح اسلام دکھلائی صرف اون دو
جھوٹون کا تردد ہوا تھا سو خدا نے اونکو بھی برباد کیا معلوم ہوا کہ مرد اگر خواب مین کنگن ہاتھ مین دیکھے تو اوسکی تعبیر تنگدستی و تشویش ہے
اہل تعبیر نے لکھا ہی کہ عورتون کا زیور مرد اگر خواب مین پہنے دیکھے تو بہتر ہو مگر ہنسلی گلے مین دیکھنا دلیل ہی عہدہ خدمت ملنے کی اور پانوون مین
پہنے دیکھنا قید ہونے کی دلیل ہی واللہ اعلم ف ابن عمر بینا انا نائم اتیت بقدح لبن فشربت منہ حتی ۱۱۰۴
انی لاری الری یخرج من اظفاری ثم اعطیت فضلی عمر بن الخطاب قالوا فما اولتہ قال
العلم یا رسول اللہ بخاری و مسلم مین عبد اللہ بن عمرؓ سے روایت ہی کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ جس حالت مین کہ مین سوتا تھا کہ میرے آگے دودھ کا ایک
پیالہ لایا گیا سو مین نے اوس مین سے پیا یہان تک کہ مین دیکھتا تھا کہ تازگی اوسکی یعنی سیرابی ناخونون سے نکلنے لگی یعنی نہایت آسودہ ہوگیا پھر مین نے
اپنا بچا ہوا باقی دودھ عمر بن خطاب کو دیا لوگون نے کہا کہ اوس خواب کی آپ نے کیا تعبیر کی حضرتؐ نے فرمایا کہ اوسکی تعبیر علم ہے اور توجیہ ہے
ف اس حدیث سے اہل تعبیر نے لکھا ہی کہ جو کوئی دودھ پیتے خواب مین دیکھے اوسکو علم نصیب ہوگا اسواسطے کہ علم سبب ہے روح کی زندگی کا
جیسے دودھ سبب ہے بدن کی زندگی کا اور عمدہ غذا ہے طفولیت مین اسی حدیث سے نہایت عمدہ فضیلت عمر فاروقؓ کی ثابت ہوئی
کہ اونکے علم نبوت کے بڑے رازدار تھے اسی سبب سے اونکی خلافت مین تمام ملک مین اسلام ظاہر ہوا اور ہر ایک شہر مین علم دین بہت پھیلا
ف ابو ہریرۃ بینا انا نائم اذا زمرۃ حتی اذا عرفتہم خرج رجل من بینی و بینہم فقال ہلم فقلت
الی این قال الی النار واللہ قلت ما شأنہم قال انہم ارتدوا بعدک علی ادبارہم القہقری ثم
اذا زمرۃ حتی اذا عرفتہم خرج رجل من بینی و بینہم قال ہلم قلت الی این قال الی النار واللہ
قلت ما شأنہم قال انہم ارتدوا علی ادبارہم فلا اراہ یخلص منہم الا مثل ہمل النعم بخاری مین
ابو ہریرہؓ سے روایت ہی کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ جس حالت مین کہ مین سوتا تھا کہ ایک گروہ سامنے آیا یہانتک کہ مین نے اونکو پہچانا اور اونکے
درمیان سے ایک مرد نکلا اوس نے اون سے کہا کہ آؤ مین نے کہا کہ اونکو کدھر لیجاتا ہے اوس نے کہا خدا کی قسم دوزخ کی طرف مین نے کہا کہ کیا حال ہے انکا یعنی
انہون نے کیا قصور کیا اوس مرد نے کہا یہ لوگ پلٹ گئے تھے تیرے بعد اپنی ایڑیون کی طرف اولٹے یعنی اسلام چھوڑ کر مرتد ہو گئے تھے پھر ایک دوسرا
گروہ ظاہر ہوا یہانتک کہ مینے اونکو پہچانا اور اونکے درمیان سے ایک مرد نکلا اوس نے اون سے کہا کہ آؤ مینے کہا کدھر اوس نے کہا خدا کی قسم دوزخ کی
طرف مینے کہا کیا حال ہے انکا اور کون قصور ہے اوس نے کہا مقرر یہ لوگ پلٹ گئے تھے تیرے بعد اپنی ایڑیون کی طرف سو گمان نہین کرتا
کہ اونمین سے کوئی بچے مگر جیسے بہکے چھوٹے ہوئے اونٹ بے والی وارث کے کمتر بچتے ہین ف یعنی اون لوگون سے نجات والے لوگ بہت کمتر
جنہون نے مرتد ہونے کے بعد پھر توبہ کی حضرتؐ کے انتقال ہونے کے بعد عرب کے چند ہزار نو مسلم مرتد ہو گئے تھے زکوۃ کے منکر تھے صدیقؓ اکبر نے
اپنی خلافت مین اونکو قتل کیا انہین لوگون کا انجام خدا نے حضرت کو خواب مین دکھلایا بعضے جو بد مذہب اس حدیث کا مطلب عداوت کے
سبب سے یون ثابت کرتے ہین کہ مراد اون مرتدون سے معاذ اللہ حضرتؐ کے اصحاب ہین جو اس حق پوشی کرتے ہین اونکی وہی مثل ہے کہ کسی نے کسی مجوس
سے پوچھا کہ دو اور دو کتنے ہوتے ہین اوس نے کہا کہ چار روٹی حضرت کے اصحاب کے بندگی قرآن اور حدیث مین مجمل اور مفصل ہزارون مقام پر صاف
ظاہر ہے یہ گمان باطل اونکی جناب مین کوئی کیا نادان عاقل کریگا اسواسطے کہ اصحاب تو قاتل تھے مرتدین کے یہ تہمت تو اونکی طرف کسطرح ممکن نہین
خدا کی مار اون سیہ دلون پر جو دیدہ و دانستہ حق پوشی کرتے ہین ف ابو سعید بینا انا نائم رأیت الناس یعرضون ۱۱۰۵

ف فضیلت عمر فاروق رضی اللہ عنہ

ف بیان ارتداد بعض اعراب بعد حضرتؐ

على وعليهم قمص منها ما يبلغ الثدي ومنها ما يبلغ دون ذلك وعرض علي عمر بن الخطاب
وعليه قميص يجره قالوا فما اوّلت ذلك يا رسول الله قال الدين بخاری و مسلم نے ابو سعید سے روایت کی
کہ حضرت نے فرمایا کہ جس حالت میں کہ میں سوتا تھا دیکھا میں نے لوگوں کو پیش کئے جاتے ہیں اوپر میرے اور انپر کرتے ہیں بعضے ان میں سے چھاتی تک پہنچتا ہے اور
اسکے نیچے اور عمر بن الخطاب پیش کیا گیا اور وہ پہر کرتا تھا کہ اسکو زمین پر گھسیٹتا تھا یعنی بہت لمبا تھا اصحاب نے کہا سو
اسکی کیا تعبیر کی یا رسول اللہ حضرت نے فرمایا کہ دین ف دین و کرتے میں مناسبت یہ ہے کہ جیسے کرتا بدن کو چھپاتا ہے اور گرمی سردی سے
بچاتا ہے ویسے دین بھی سر اور دل کو محفوظ رکھتا ہے اور کفر اور گناہ سے بچاتا ہے اس حدیث سے ثابت ہوا کہ عمر فاروق کا دین بہت کامل تھا اور
١١٠٦ حد سے زیادہ تھا ح ابو ہریرہ بینا انا نائم رأیتنی علی قلیب علیها دلو فنزعت منها ما شاء الله ثم اخذها
ابن ابي قحافة فنزع بها ذنوبا او ذنوبين وفي نزعه ضعف والله يغفر له ثم استحالت غربا
فاخذها ابن الخطاب فلم ار عبقريا من الناس ينزع نزع عمر حتى ضرب الناس بعطن بخاری و مسلم نے ابو ہریرہ سے
روایت کی کہ حضرت نے فرمایا کہ جس حالت میں کہ میں سوتا تھا کہ دیکھا میں نے اپنے تئیں ایک کنوئیں پر کہ اسپر ڈول پڑا ہے اوس سے پانی کھینچتا
تھا جو خدا نے چاہا پھر اوسکو ابن ابی قحافہ یعنی صدیق اکبر نے لیا سو اوس سے ایک یا دو ڈول نکالے اور اوسکے کھینچنے میں کچھ سستی آگئی تھی اور خدا اوسکو
معاف کریگا پھر وہ ڈول بڑا ہو گیا پھر اوسکو عمر بن الخطاب نے لیا سو نہ دیکھا میں نے ایسا عجیب بڑا زور آور کسیکو نہیں دیکھا عمر کی طرح پانی
کھینچتا ہو یہانتک لوگوں نے پانی کثرت سے نکالا کہ لوگوں نے اپنے اونٹوں کو پانی پلا کر آسودہ کر کے انکی نشستگاہ میں بٹھایا ف عرب میں اونٹوں کی رسم ہے
اور معمول ہے کہ پانی پلانے کے وقت اونٹوں کو کنوئیں پر لاتے ہیں پھر اسکو خوب پانی پلا کر علیحدہ مکان میں بٹھاتے ہیں سو ڈول کھینچنے سے مراد دین کی
سرداری ہے اس حدیث میں ترقی اسلام و صدیق اکبر و فاروق اعظم کی خلافت کا اشارہ ہے یعنی حضرت کے بعد صدیق خلیفہ ہونگے اور ایک یا دو ڈول
آہستگی سے نکالینگے یعنی خلافت کی مدت کم ہوگی اونکے وقت میں اسلام عالم میں خوب نہیں پھیلے گا چنانچہ صدیق کل دو برس خلیفہ رہے اس مدت میں
مسیلمہ کذاب اور مرتدوں کو مارکے عرب کا اسلام مضبوط کر کے شام کا کچھ ملک فتح کیا تھا کہ اونکا انتقال ہوا پھر عمر فاروق خلیفہ ہوئے دس برس خلیفہ رہے
انکے وقت میں عالم میں سب اسلام ظاہر ہو گیا ملک شام اور مصر اور ایران و عراق اور اکثر روم فتح ہوا چار ہزار بڑے شہر معہ گانو فتح ہوئے
اور چار ہزار جامع مسجد طیار ہوئیں اور چار ہزار بتخانے ٹوٹے گئے اور بیشمار خزانے مسلمانوں میں تقسیم ہوئے لوگ آسودہ و غنی ہو گئے جو حضرت کے بعد
١١٠٧ ہونا تھا سو خدا نے حضرت کو خواب میں دکھلا دیا ف ابو ہریرہ بینا انا نائم رأیتنی فی الجنة فاذا امرأة تتوضأ
الى جانب قصر فقلت لمن هذا القصر قالوا لعمر فذكرت غيرته فوليت مدبرا بخاری و مسلم نے ابو ہریرہ سے
روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ جس حالت میں کہ میں سوتا تھا یعنی اپنے تئیں بہشت کے اندر دیکھا تو یکایک وہاں ایک عورت ہے کہ ایک محل کی طرف وضو کرتی
ہے میں نے پوچھا یہ کسکا محل ہے فرشتوں نے کہا کہ عمر کا محل ہے سو مجھکو عمر کی غیرت یاد آئی میں پلٹ گیا پشت پھیر کر یعنی مرد کو اوسکی عورت پاس
اجنبی مرد کے جانے سے غیرت اور جوش آتا ہے اسواسطے میں اوس عورت پاس نہیں گیا ف بخاری میں پوری یوں روایت ہے کہ عمر فاروق
نے جب حضرت سے یہ سنا تو رونے لگے اور عرض کی کیا حضرت کیا آپ ہی پر مجھکو غیرت آتی یعنی یہ بات مجھسے ممکن نہیں تھی اس حدیث میں عمر فاروق کو
١١٠٨ بہشت کی بشارت ہے اور وہ عورت وضو کرنے والی حور تھی ح ابو ہریرہ بینا ایوب یغتسل عریانا خر علیه
رجل جراد من ذهب فجعل ايوب يحثي في ثوبه فناداه ربه يا ايوب الم اكن اغنيتك عما ترى قال بلى وعزتك

فضیلت عمر فاروق

فضیلت صدیق و فاروق و اشارہ خلافت

بشارت جنت عمر فاروق

والمستضعفین بمکۃ اللّٰھم اشدد وطاتک علی مضر اللّٰھم اجعلہا علیہم سنین کسنی یوسف

بخاری اور مسلم مین ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا الٰہی نجات دے ولید بن ولید کو اور سلمہ بن ہشام کو اور عیاش بن ربیعہ کو اور انکے دبے ہوئے ضعیف مسلمانون کو الٰہی اپنا سخت عذاب ڈال مضر کی قوم پر اور ان پر سات برس کا قحط ڈال جیسے یوسفؑ کے وقت مین قحط پڑا تھا

ف مکے مین چند غریب مسلمان تھے جیسے ولید اور عیاش اور سلمہ اور عمار اور خباب وغیرہ کفار قریش انکو بہت ستاتے تھے سو حضرتؐ نے انکی خلاصی کی دعا کی آخر خدا نے انکو نجات دی اور مضر ایک عرب مین قوم تھی بہت سخت لوگ تھے اس واسطے حضرتؐ نے انپر بددعا کی

۲۳۱۵ ھم عمر اللّٰھم انجز لی ما وعدتنی اللّٰھم آت ما وعدتنی اللّٰھم ان تہلک ھذہ العصابۃ من اھل الاسلام لا تعبد فی الارض مسلم مین عمر فاروقؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ الٰہی پورا کر جو تو نے مجھسے وعدہ کیا ہے الٰہی کہان ہے فتح جسکا تو نے مجھسے وعدہ کیا ہے الٰہی اگر تو نے اس اہل اسلام کی جماعت کو مار ڈالا تو زمین مین تیری بندگی نہوگی ف جنگ بدر مین حضرتؐ نے دیکھا کہ با سامان ہزار آدمی کا کافرون کا لشکر ہے اور حضرتؐ کا لشکر بے سامان تین سو تیرہ آدمی کا ہے تب اضطراب سے یہ دعا کی سو حقتعالٰی نے قبول کی حضرتؐ کو فتح ہوئی اور یہ جو فرمایا کہ اگر یہ اہل اسلام ہلاک ہوئے تو تیری عبادت پھر نہوگی یعنی اسکے سبب کہ تو کوئی پیغمبر نہوگا جو لوگون کو سیدھی راہ ہدایت کرے پھر کیونکر ادا ہوسکے اگر مین اور میرے ساتھی مسلمان ہلاک ہوگئے تو پھر کون ہے جو خالص عبادت ہوگی حضرتؐ کو زیادہ اضطراب یہی تھا کہ کہین دین الٰہی سست ہوجاوے اگرچہ حقتعالٰی نے فتح کا وعدہ کیا تھا تو بھی اضطراب کا کیا سبب تھا اسکا جواب یہ ہے کہ حضرتؐ نے دیکھا اور یہ بندگی کی شان ہے کہ وہ جو چاہے سو کرے اسکا کوئی ہاتھ پکڑنے والا نہین بندے کی یہی کام ہے کہ بندہ ڈرتا رہے کبھی نڈر نہووے اور دوسرا سبب یہ تھا کہ تا اصحاب کو تسکین ہو بے سامانی سے نڈر ہوں سو واسطے کہ انکو یقین تھا کہ حضرتؐ کی دعا بیشک قبول ہے ھم ابن عباس اللّٰھم انشدک عہدک ووعدک اللّٰھم ان شئت لا تعبد بعد الیوم قالہ یوم بدر وفی روایۃ انس اللّٰھم انک ان تشأ لا تعبد فی الارض قالہ یوم احد بخاری مین عبد اللہ بن عباسؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ الٰہی مین تیرا قول قرار تجکو یاد دلاتا ہون یعنی کمال عاجزی سے تیرے عہد وپیمان کے وسیلے سے سوال کرتا ہون الٰہی اگر تو چاہے آج بعد تیری بندگی نہووے یہ حضرتؐ نے جنگ بدر کے دن دعا کی اور انسؓ کی روایت مین یون ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا الٰہی اگر تو نے چاہا یعنی ہمکو ہلاک کرنا تو زمین پھر تیری عبادت نہوگی یہ دعا حضرتؐ نے جنگ احد کے دن فرمائی ف مصابیح مین عبد اللہ بن عباسؓ سے روایت ہے کہ جنگ بدر کے دن خیمے مین یہ دعا حضرتؐ کرتے تھے تو ابو بکر صدیقؓ نے حضرتؐ کا ہاتھ پکڑا اور کہا کہ یا حضرت اتنی دعا کفایت کرتی ہے آپ نے بہت سی التجا اپنے رب کی تو حضرتؐ زرہ پہنے خیمے سے نکلے اور یہ فرماتے جاتے تھے کہ اب کافرون کا لشکر بھاگا جاتا ہے اور پیٹھ پھیرتا ہے چنانچہ ویسا ہی ہوا بلا تفاوت ھم

۲۳۱۷ عائشۃ اللّٰھم انما انا بشر فای المسلمین لعنتہ او سببتہ فاجعلہ لہ زکوۃ واجرا مسلم مین حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ الٰہی مین تو بشر ہی ہون سو جس مسلمان کو مین کوسون یا لعنت کرون تو تو اوس دعا کو اوسکے واسطے گناہون کی طہارت اور ثواب کر دیجیو ف یعنی شاید بشریت سے مین کسی مسلمان کو بددعا کرون تو اوسکے حق مین اثر نکرے بلکہ بددعا عین دعائے خیر ہوجاوے اس دعا سے کمال شفقت حضرتؐ کی اپنی امت پر ثابت ہوئی

۲۳۱۸ ھم انس اللّٰھم انتم من احب الناس الی اللّٰھم انتم من احب الناس الی اللّٰھم انتم من احب الناس الی یعنی الانصار مسلم مین انسؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ الٰہی تم سب انصار میرے نزدیک ان لوگون مین سے ہو جو بہت پیارے ہین الٰہی میرے نزدیک ان لوگون مین سے ہو جو زیادہ محبوب ہین الٰہی کی

٢٢١٩ سے تیز دیکھا ہون آدمیون میں سے ہین جو نہایت پیارے ہین یہ حضرت نے انصار کے حق میں تین بار فرمایا **س** ابن عمر **اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَبْرَأُ اِلَيْكَ مِمَّا صَنَعَ خَالِدٌ** **ف** **اله** کہہ تین **مَنْصَرَفَ خَالِدُ بْنُ الْوَلِيْدِ مِنْ بَنِيْ خُزَيْمَةَ** بخاری میں عبداللہ بن
عمر سے روایت ہی کہ حضرت نے فرمایا کہ الٰہی مین تیرے روبرو بیزاری ظاہر کیے دیتا ہون خالد کے کرتب سے یہ حضرت نے دوبار فرمایا جس وقت خالد
بن ولید قوم بنی خزیمہ سے پلٹے **ف** عبداللہ بن عمر سے روایت ہی کہ حضرت نے خالد کو بنی خزیمہ کی قوم پر بھیجا اونکے مسلمان کرنے کو سو خالد نے
اونکو اسلام کی دعوت کی تو وے بخوبی یہ بات نہ کہہ سکے کہ ہم اسلام لائے اونھون نے یون کہا کہ ہم بے دین ہوئے ہم بے دین ہوئے یعنی مسلمان
ہوئے اسواسطے کہ کافر مسلمانون کو بے دین کہتے تھے سو خالد نے اونکا قتل کرنا اور قید کرنا شروع کیا اور ہر ایک مسلمان کو ایک قیدی دیا
تاکہ قتل کرے تو مینے کہا واللہ کہ مین اپنے قیدی کو نہ قتل کرونگا اور نہ کوئی میرا ساتھی قتل کرے پھر جب ہم پلٹے تو یہ حال حضرت سے کہا تب
حضرت نے یہ حدیث فرمائی یعنی خالد سے قصور ہوا کہ یہ مطلب نہ سمجھے اونکو مارا الٰہی مین اسمین شریک نہین معلوم ہوا کہ نیت کا اعتبار ہے اگر خلاف مقصود غلطی
یا نادانی سے کوئی لفظ نکل جاوے تو اوسکا کچھہ اعتبار نہین **شعر** ما درون را بنگریم وحال را ٭ نی برون را بنگریم وقال را ٭ اور خالد کی طرف سے
یہ عذر ممکن ہی کہ اونکو حکم تھا کہ اگر وے اسلام نہ لاوین تو قتل کرو سو اونھون نے اسلام کو صاف نہیں ظاہر کیا اور یہ جو کہا کہ ہم بے دین ہوئے اسمین
یہ مطلب بھی ممکن ہی کہ ہمنے اپنا دین چھوڑا ہم یہودی یا نصرانی ہوئے شاید عار کے سبب سے اسلام کی لفظ نہ کہی ہو بلکہ یون کہا کہ ہم بے دین ہوئے
٢٢٢٠ واللہ اعلم **ق** **اَبُوْ هُرَيْرَةَ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اُحِبُّهٗ فَاَحِبَّهٗ وَاَحِبَّ مَنْ يُّحِبُّهٗ يَعْنِي الْحَسَنَ بْنَ عَلِيٍّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا**
بخاری اور مسلم مین ابوہریرہ سے روایت ہی کہ حضرت نے فرمایا کہ الٰہی مین اوسکو چاہتا ہون یعنی حسن ابن علی کو سو تو بھی اوسکو چاہ اور اوسکو چاہے
٢٢٢١ جو اوسکو چاہے **ف** حضرت نے ایکبار امام حسن کو اپنی گود مین لیکر اونکو چوما پھر یہ دعا کی **خ** **اُسَامَةُ بْنُ زَيْدٍ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ
اُحِبُّهُمَا فَاَحِبَّهُمَا وَيُرْوٰى اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَرْحَمُهُمَا فَارْحَمْهُمَا يَعْنِي الْحَسَنَ وَالْحُسَيْنَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا**
بخاری مین اسامہ بن زید سے روایت ہی کہ حضرت نے فرمایا کہ الٰہی مین حسن اور حسین کو چاہتا ہون سو تو بھی اونکو چاہ اور دوسری روایت مین یون ہی
کہ الٰہی مین ہر ان دونون پر رحم کرتا ہون سو تو بھی انپر رحم کر **ف** ان دونون حدیثون مین حسنین کی بڑی عمدہ فضیلت ہی کہ حضرت نے
٢٢٢٢ اونکی محبت اور اونکے محب کی محبت کی خدا سے دعا کی خدا کی محبت سے مراد ترحم اور کمال رحمت ہے **م** عَائِشَةُ **اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ
خَيْرَهَا وَخَيْرَ مَا فِيْهَا وَخَيْرَ مَا اُرْسِلَتْ بِهٖ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّهَا وَشَرِّ مَا فِيْهَا وَشَرِّ مَا اُرْسِلَتْ
بِهٖ كَانَ يَقُوْلُهٗ اِذَا عَصَفَتِ الرِّيْحُ** مسلم مین حضرت عایشہ سے روایت ہی کہ حضرت نے فرمایا کہ الٰہی مین تجھسے اسکی بھلائی اور اوسکے
اندر کی بھلائی اور جس واسطے یہ آندھی بھیجی گئی اوسکی بھلائی مانگتا ہون اور اوسکی برائی اور اوسکے اندر کی برائی اور جس واسطے یہ بھیجی گئی
٢٢٢٣ ہی اوسکی برائی سے پناہ مانگتا ہون یہ دعا حضرت کرتے تھے جب سخت ہوا چلتی تھی **م** ابْنُ مَسْعُوْدٍ **اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ
الْهُدٰى وَالتُّقٰى وَالْعَفَافَ وَالْغِنٰى** مسلم مین عبداللہ بن مسعود سے روایت ہی کہ حضرت نے فرمایا کہ الٰہی مین تجھسے ہدایت اور پرہیزگاری
اور حرام سے پاکدامنی اور دل کی بے پرواہی مانگتا ہون **ف** عفاف اور عفت یہ کہ شہوت شرع اور عقل کے تابع ہو جاوے یعنی بے شرع
٢٢٢٤ کی اجازت کسی چیز کی خواہش غلبہ نہ کرے تو اس سے بہت سے بہتر اخلاق پیدا ہوتے ہین جیسے سخاوت اور حیا **خ** سَعْدُ بْنُ اَبِيْ وَقَّاصٍ
**اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْبُخْلِ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْجُبْنِ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ اَنْ اُرَدَّ اِلٰى اَرْذَلِ الْعُمُرِ
وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ فِتْنَةِ الدَّجَّالِ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ عَذَابِ الْقَبْرِ** بخاری مین سعد بن ابی وقاص سے روایت ہی کہ

اونکی بخل اور محتاجی کا فتنہ الدار دون پر حسد کرنا اور غصہ بلا میں جزع فزع کرنا اوپنے مقسوم پر نہ راضی ہونا اور مال کی طلب مین حرام کا حصول
کو اختیار کرنا ق ابو بکر اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ ظَلَمْتُ نَفْسِیْ ظُلْمًا کَثِیْرًا وَّلَا یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ فَاغْفِرْ لِیْ مَغْفِرَةً ۲۲۳۱
مِّنْ عِنْدِكَ وَارْحَمْنِیْ اِنَّكَ اَنْتَ الْغَفُوْرُ الرَّحِیْمُ بخاری و مسلم مین ابوبکر صدیق رضی سے روایت ہی کہ حضرت نے فرمایا الہی مینے
اپنی جان پر ظلم کیا بہت سا ظلم اور گناہونکو نہین بخشتا سوا تیرے سو بخش دے مجکو اپنی پاس کی مغفرت سے اور مجھپر رحم کر البتہ تو ہی بڑا بخشنے والا
اور نہایت مہربان ہی ف صدیق اکبر رضی سے روایت ہی کہ مینے کہا کہ یا حضرت مجکو کوئی دعا بتلا دیجئے کہ جسکو مین اپنی نماز مین پڑھا کرون تب حضرت نے
مجکو یہ دعا بتلائی التحیات اور درود کے بعد اسکو پڑھنا چاہیے ھ البراء بن عازب اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَوَّلُ مَنْ اَحْیَا اَمْرَكَ اِذْ اَمَاتُوْہُ ۲۲۳۲
قَالَہٗ حِیْنَ مَرَّ عَلَیْہِ بِیَھُوْدِیٍّ مُّحَمَّمٍ مَّجْلُوْدٍ ثُمَّ اَمَرَ بِہٖ فَرُجِمَ مسلم مین براء بن عازب رضی سے روایت ہی کہ حضرت نے فرمایا کہ
الہی مین پہلا شخص ہون جسنے تیرے حکم کو جلایا جب کہ وے اوسکو مار چکے تھے یعنی جس وقت مین کہ یہودیون نے سنگساری کا حکم موقوف کر دیا تھا سو اول
مجھہی سے اوسکی رواج ہوئی یہ حضرت نے اوس وقت فرمایا جب کہ حضرت کے سامنے کوڑے لگا ہوا اور کالا منہ کیا ہوا یہودی نکلا پھر حضرت نے اوسکو حکم کیا تو سنگسار ہوا
ف حضرت کے سامنے کالا منہ یہودی جسپر کوڑون کی مار پڑی تھی نکلا حضرت نے یہودیون سے پوچھا کہ تمہاری کتاب مین حرام کاری کی یہی
اور یہی سزا ہی یہودیون نے کہا ہان یہی حکم ہی تب حضرت نے اونکے ایک عالم کو بلایا جسکا ابن صوریا نام تھا اور اوس سے فرمایا کہ مین تجکو اوس خدا کی قسم دلاتا ہون
جسنے موسی پر توریت اوتاری کیا تمہاری کتاب مین زانی کی یہی سزا ہی کہ کوڑے ماریے اور کالا منہ کیجیے اوسنے کہا نہین یہ سزا نہین اور اگر تو مجکو
ایسی بڑی قسم نہ دلاتا تو مین ہرگز حقیقت حال نہ بتلاتا حرام کاری کی سزا توریت مین سنگساری ہے لیکن جب زنا کی ہمارے اشراف لوگون مین کثرت ہوئی
تو اول ہمارا یہ معمول تھا کہ ہم رئیس اور شریف کو اگر حرام کاری مین پکڑتے تو چھوڑ دیتے اور اگر غریب و کمینے کو پکڑتے تو اوسکو سنگسار کرتے
پھر ہمنے آپس مین صلاح کی لاؤ ایک چیز مقرر کر لیوین کہ شریف او کمینے پر برابر کیا کرین تو یہی صلاح ٹھہری کہ سنگساری کے عوض کوڑے لگی
مار اور منہ کالا کر دینا ہو اگرچہ یہودیون نے حضرت سے تخفیف چاہی یعنی سنگساری نہو حضرت نے اونکی بات پر کچھ دہیان نہ کیا اور اوسکو
سنگسار کر دیا پھر یہ حدیث فرمائی اور دوسری روایت یون ہی کہ جب یہودیون نے سنگساری کے حکم کی انکار کی تو عبد اللہ بن سلام نے حضرت سے کہا
کہ توریت مین سنگساری کا حکم ہی پھر توریت منگوائی تو یہودیون نے سنگساری کی آیت پر ہاتھ رکھدیا عبد اللہ بن سلام نے اونکا ہاتھ اوٹھا
اوس آیت کو پڑھ دیا پھر حضرت نے اوسکو سنگسار کر دیا ھ ابو ھریرة اَللّٰھُمَّ اھْدِ اُمَّ اَبِیْ ھُرَیْرَةَ اَللّٰھُمَّ حَبِّبْ ۲۲۳۳
عُبَیْدَكَ ھٰذَا وَاُمَّہٗ اِلٰی عِبَادِكَ الْمُؤْمِنِیْنَ وَحَبِّبْ اِلَیْھِمَا الْمُؤْمِنِیْنَ مسلم مین ابوہریرہ رضی سے روایت ہی کہ حضرت نے
فرمایا کہ الہی ہدایت کر ابوہریرہ کی ماکو الہی اپنے اس بندے کو اور اوسکی ماکو پیارا کر دے اپنے ایماندار بندون کے نزدیک اور ایماندارون کو
ان دونون کے نزدیک پیارا کر دے ف مصابیح مین ابوہریرہ رضی سے روایت ہی کہ میری ما مشرک تھی مین اوس سے کہا کرتا تھا کہ تو مسلمان ہو جا تو وہ
ایکبار حضرت کے حق مین ایسی بے ادبی کی کہ مجکو نہایت برا معلوم ہوئی سو مین حضرت کی خدمت مین روتا آیا اور مینے کہا کہ یا حضرت میری ما کے واسطے
دعا کیجیے کہ خدا اوسکو ہدایت کرے تب حضرت نے یہ دعا کی تو مین حضرت کی اس دعا سے خوشی ہوکر نکلا جب مین اپنے گھر کے دروازے پر پہنچا اور میری ما نے
میرے جوتی کی چپ سنی تو کہا ای ابوہریرہ ٹھہرا رہ اور مینے پانی کی آواز سنی سو اوسنے غسل کر کے جلدی سے کپڑے پہن کے دروازہ کھولا اور
یون کہا کہ ای ابوہریرہ اَشْھَدُ اَنْ لَّا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰہِ تو مین خوشی کے مارے روتا ہوا حضرت
کی خدمت مین پلٹ گیا اور یہ حال کہا تو حضرت نے الحمد للہ کہہ کے فرمایا کہ بہت اچھا ہوا یہ حدیث معجزہ ہی کہ فوراً حضرت کی دعا قبول ہو گئی

اللهم بارك لهم فيما رزقتهم واغفر لهم وارحمهم دعا یہ لا بینہ یا مسلم میں عبد اللہ بن بسر سے روایت ہے کہ حضرت نے
فرمایا الہی برکت کر اونکے واسطے اوس میں جو دیا تو نے اونکو اور بخش دے اونکو اور رحم کر اونپر یہ دعا حضرت نے عبد اللہ کے باپ کے واسطے کی جسکا بسر نام ہے
ف عبد اللہ بن بسر سے روایت ہے کہ حضرت ہمارے گھر تشریف لائے اور کھانا اور کھجور رکھا گئی اور شربت پیا باقی شربت داہنی طرف والے کو دیا
پھر حضرت سوار ہوئے تو میرے باپ نے باگ پکڑ کے دعا طلب کی تب حضرت نے یہ دعا کی حم البراء بن عازب اللهم باسمك احيى ۲۲۴۰
وباسمك اموت كان يقوله اذا اخذ مضجعه واذا استيقظ قال الحمد لله الذي احيانا
بعد ما اماتنا واليه النشور بخاری میں براء بن عازب سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ الہی تیرے نام سے جیتا ہوں اور تیرے
نام پر مرونگا یہ حضرت دعا کرتے تھے جب سونے کے واسطے لیٹتے تھے اور جب جاگتے تھے تو یہ فرماتے تھے کہ شکر ہے خدا کو جسنے مجھکو جلایا بعد مارنے کے
اور اوسی کی طرف جیکر اوٹھنا ہے یعنی قیامت میں ف نیند کو موت اسواسطے فرمایا کہ جیسے موت میں عقل اور حواس نہیں رہتے ایسے ہی نیند
میں بھی نہیں رہتے پھر اسکے بعد قیامت کا جی اوٹھنا اسواسطے حضرت نے ذکر کیا کہ جاگنا قیامت کی زندگی کی مثال ہے یعنی جیسے نیند کے بعد جاگتے
ہین اوسی طرح موت کے بعد قیامت میں زندہ ہونگے ق ابو ہريرة اللهم باعد بيني وبين خطاياي كما باعدت بين ۲۲۴۱
المشرق والمغرب اللهم نقني من الخطايا كما ينقى الثوب الابيض من الدنس اللهم اغسل خطاياي بالماء
والثلج والبرد بخاری اور مسلم میں ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ الہی فرق ڈالدے میرے اور میرے گناہوں کے درمیان جیسے فرق ڈالا
مشرق اور مغرب میں الہی نکال مجھکو گناہوں سے جیسے سفید کپڑا اچھا صاف کیا جاتا ہے میل سے الہی دھو ڈال میرے گناہونکو پانی اور برف اور اولے سے ۲۲۴۲
طرح طرح کی مغفرت کر ق جرير اللهم ثبته واجعله هاديا مهديا دعا یہ کہ جس کی الیہ انہ لا یثبت
على الخيل بخاری اور مسلم میں جریر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ الہی ٹھہرا دے اوسکو گھوڑے پر اور کر دے اوسکو ہدایت کرنے والا اور
راہ یاب یہ دعا حضرت نے جریر کے لیے کی جبکہ اونسے شکایت کی کہ میں گھوڑے پر نہیں جم سکتا ف جریر ... حضرت نے مجھکو ایک
قوم کی طرف بھیجا میں نے کہا کہ میں گھوڑوں پر نہیں ٹھہر سکتا تب حضرت نے میرے سینے پر اپنا ہاتھ ملا پھر یہ دعا کی تو شہسوار ہو گئے ق عايشة
اللهم حبب الينا المدينة كحبنا مكة او اشد اللهم صححها وبارك لنا في مدها وصاعها وانقل
حماها فاجعلها بالجحفة بخاری اور مسلم میں حضرت عایشہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ الہی ہمارے نزدیک مدینے کو پیارا کر جیسے مکے
کی محبت ہے یا اوس سے بھی زیادہ الہی اور چنگا کر دے مدینے کو یعنی مدینے کی آب و ہوا کو درست کر دے اور برکت کر ہمارے لیے اوسکے مد اور صاع میں
اور بھیج اسکی تپ کو سو ڈالدے اوسکو جحفہ میں ف مصابیح میں حضرت عایشہ سے روایت ہے کہ جب حضرت مکے سے ہجرت کر کے مدینے میں آئے
تو ابو بکر صدیق اور بلال تپ کے مرض میں بیمار ہوئے اور بلال مکے کے جانے کے اشتیاق میں شعرین پڑھنے لگے تو مینے یہ حال حضرت سے کہا تب حضرت نے
یہ دعا کی آب و ہوا مدینے کی بہت خراب تھی اکثر وبا تپ ہوا کرتی تھی حضرت کی دعا سے وہ بلا مدینے سے چھ کوس ایک مکان سے وہان
یہود بستے تھے مدینے کی بیماری حضرت کی دعا سے وہان جاتی رہی ق انس اللهم حوالينا ولا علينا بخاری اور مسلم میں انس سے ۲۲۴۴
روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ الہی ہمارے آس پاس مینہ برسا ہم پر نہ برسا ف اسکا قصہ اسی باب میں ہو چکا کہ اول حضرت نے مینہ کی دعا کی
جب سات روز کی جھڑی لگی تب یہ دعا فرمائی ھ ابو ہريرة اللهم رب السموات ورب الارض ورب العرش العظيم ۲۲۴۵
ربنا ورب كل شيء فالق الحب والنوى منزل التوراة والانجيل والفرقان اعوذ بك من شر كل شيء

